روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل صرف ماہنامہ خزینہ روحانیات

ماھنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاھور

August 2021


جلد نمبر 12

شمارہ نمبر 04

قیمت 60 روپے


## قرآن سے علاج

مجرب نقوش و تعویذات

حزب السید الطاہر علاؤ الدین

دفع جن و جنون

اصحاب کہف کا خاص نقش

حب کے مجرب اعمال

شوہر کی اصلاح کے روحانی اعمال

حروف کے موکلات کی تسخیر


darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

اسلامی تصوف، روحانی عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات لاہور

جلد 12 ذوالحجہ ۱۴۴۲ھ / محرم الحرام ۱۴۴۳ھ / اگست 2021ء شمارہ 4

مدیر اعلیٰ: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

مدیر: مولانا حافظ علی آفاق صاحب

معاون مدیر: حکیم مولانا قاری سلیم اللہ ظفر صاحب



darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyaat@gmail.com
khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat




برائے ماہنامہ خزینہ روحانیات، سرکولیشن، اشتہارات اور دیگر تمام معاملات
0322-4773786, 042-35410586

**قیمت 60 روپے**

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 800 روپے، رجسٹرڈ ڈاک 1200 روپے

سالانہ ممبرشپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1300 روپے

لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1550 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 2100 روپے

**نوٹ:** ہر ماہ کی 27، 28، 29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبرشپ بذریعہ Whatspp/Email: 700 روپے

**نوٹ:** ہر ماہ کی یکم تاریخ کو رسالہ Whatspp/Email کیا جائے گا

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

### ضروری ہدایات:

رقم بھیجنے کے بعد منی آرڈر رسید/موبائل اکاؤنٹس کی ٹرانزیکشن ID یا سکرین شارٹ/بینک ڈپازٹ سلپ 0302-8401977 پر واٹس ایپ کیجیے یا مکمل تفصیل ایس ایم ایس کیجیے یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ رقم جمع کروانے سے پہلے بل کی مکمل تفصیل کیلئے پہلے متعلقہ شعبے کے فون نمبر پر رابطہ کیجئے۔ جو بل بتایا جائے، اتنی ہی رقم جمع کروائی جائے۔

**1 منی آرڈر:** بنام دارالعمل چشتیہ، 586 کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور کے پتے پر منی آرڈر کریں۔ فارم پر اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور مطلوبہ رقم کی تفصیل لازمی تحریر کریں۔

**2 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔

easypaisa بنام خالد مقبول۔ 03437772772

JazzCash بنام مکتبۃ العارف۔ 03028401977

**1 جازکیش ایجنٹ کے ذریعے:**

ایجنٹ کے پاس جا کر Till ID سے رقم جمع کروائیں۔ Till ID ''0016 5958'' یہ ہے۔

**2 جازکیش اکاؤنٹ کے ذریعے:**

#0*786* ملائیں اور Till ID ''0016 5958'' درج کریں اور رقم جمع کروائیں۔

UBL Omni بنام خالد مقبول۔ 03437772772 | Upaisa بنام خالد مقبول۔ 33343082867

**3 بینک اکاؤنٹس:** درج ذیل دونوں اکاؤنٹس میزان بینک کے ہیں۔

**1 برائے ماہنامہ خزینۂ روحانیات:**

بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736

**2 برائے دیگر تمام شعبہ جات:**

بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466

مزید تفصیلات کے لیے لنک وزٹ کیجئے: darulamal.org/payment


دارالعمل چشتیہ پاکستان لاہور
darulamal.org
info@darulamal.org
darulamalchisht darulamalchishtia
موبائل: 0343-7772772 0322-7772772
موبائل: 0312-7772772, 0306-7772772 (ufone)
پتہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ فون 042-35410586


خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

اگست 2021ء

ذوالحجۃ ۱۴۴۲ھ

محرم الحرام ۱۴۴۳ھ



## انتقالِ پُرملال

جید عالم دین اور جامعۃ العلوم السلامیہ بنوریہ ٹاؤن کے مہتمم اعلیٰ مولانا عبد الرزاق اسکندر 30 جون 2021 کو اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔

دینی حلقہ ان کے انتقال پر بے حد رنجیدہ اور مغموم ہوں۔

تمام قارئین کرام و احباب سے مولانا کی بلندیٔ درجات کے لیے دعاؤں کی درخواست ہے۔ ادارہ دارالعمل چشتیہ اس صدمے میں حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اہل خانہ کے غم میں برابر کے شریک ہیں۔

اللہ تعالیٰ مولانا کی کامل مغفرت فرمائے اور دین کے لئے ان کی تمام خدمات کو قبول فرمائے۔ اللہ پاک حضرت کو اپنے جوار رحمت میں خاص جگہ عطا فرمائے۔ جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔ تمام پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین یارب العالمین۔ (ادارہ)

# بخش دیتا ہے وہ خطاؤں کو

بخش دیتا ہے وہ خطاؤں کو
ہاتھ اٹھتے ہیں جب دعاؤں کو

دل سے گرتا ہوں جب میں سجدوں میں
دور کرتا ہے سب بلاؤں کو

میں پرندہ ہوں تھک بھی جاتا ہوں
پر لگاتا ہے وہ فضاؤں کو

یہ عطا ہے یہ اُس کی رحمت ہے
میں مُسخر کروں خلاؤں کو

وقت کی سختیوں کو ٹالے ہے
وہی لاتا ہے دھوپ چھاؤں کو

سو اک اللہ ہمیں بہت کافی
توڑ باقی سبھی خداؤں کو

کبھی دے کے مجھے، کبھی لے کر
وہ پرکھتا مری وفاؤں کو

سوچ ماتھے پہ وہ اگر لکھ دے
کون پوچھے گا پارساؤں کو

ایک یہ معجزہ ہی کیا کم ہے
وہ ملاتا ہے ہمنواؤں کو

سب تکبّر، غرور چھین مرا
اور مٹا دے سبھی اناؤں کو

ایک اللہ نہ گر سنے ابرک
کون سنتا ہے ہم گداؤں کو

(اتباف ابرک)

# جس سمت نظر جائے

اِس شان سے ہو کاش تماشائے مدینہ
جس سمت نظر جائے، نظر آئے مدینہ

سودا ہو اگر دل میں تو سودائے مدینہ
ہو دِل میں تمنا تو تمنائے مدینہ

ہر وقت تصور میں مدینے کی فضا ہو
اس طرح مرے دِل میں سما جائے مدینہ

ہر خار مدینے کا گل تر سے حسیں ہے
اور غیرتِ فردوس ہے صحرائے مدینہ

ہے شافعِ محشر ﷺ کا کرم اس کا مقدر
اللہ رے خوش بختیِ شیدائے مدینہ

تخلیقِ دو عالم کا سبب ذات ہے ان کی
شہنشاہِ کونین ہیں آقائے مدینہ ﷺ

خاکِ قدم پاک نبی ﷺ خاکِ شفاء ہے
ہر دَرد کا دَرماں ہیں مسیحائے مدینہ

وہ کوثر و تسنیم کا محتاج نہیں ہے
ہو جس کو عطاء جُرعۂ صہبائے مدینہ

یاد آتے ہیں جس وقت مدینے کے شب و روز
اِقبال پکار اُٹھتا ہوں میں ہائے مدینہ

(پروفیسر سید اقبال عظیم)

# اداریہ

مولانا علی آفاق

محترم قارئین کرام ! خزینہ روحانیات پچھلی ایک دہائی سے شائقین روحانی علوم کی خدمت کررہا ہے۔ نادر جواہرات، علمی شاہ پارے، مضامین اور علوم روحانیہ کی تہہ سے خوبصورت علوم چن کرپیش کررہا ہے۔ جبکہ ادارہ دارالعمل چشتیہ لاہور پچھلے 25 سال سے آپ کے روحانی علاج اور روحانی علوم کی تعلیم وتربیت کے حوالے سے دنیا کا پہلا اور واحد ادارہ ہونے کا اعزاز اپنے نام کئے ہوئے ہے۔

لوگ وظائف بتاتے ہیں، کتابیں شائع کرتے ہیں، یوٹیوب، فیس بک، میگزینز اور مختلف طریقوں سے دیواریں اور صفحات کالے کرتے رہتے ہیں۔ مگر پڑھنے والوں کا حال اور عالم یہ ہے کہ اندھا دھند، دیوانہ وار اور لاکھوں، کروڑوں میں پڑھتے ہیں اور پھر جب کام مزید خراب، رجعت، بندش اور دیگر چیزیں تباہی اور بربادی کے دہانے پر پہنچ جاتی ہیں تو مایوسی خدا سے، خدا کے کلام سے، خدا کے نیک بندوں سے، خطرہ میں ایمان، خطرے میں عقائد، خطرے میں نماز، خطرے میں قرآن کی تلاوت وغیرہ۔

حالانکہ دنیا میں ہر سمجھ دار بندہ اپنی دنیا اور آخرت ودین کو محفوظ بنانے کی سعی اور کوشش کرتا ہے۔ اور ہر چیز پر سرپٹ دوڑنے کی بجائے، کتا کان لے گیا کی آواز پر کان دھرنے اور بلا تحقیق دوڑ پڑنے کی بجائے پورے شعور سے کام لے کر کامیابی اور منزل تک پہنچنے کی کوشش کرتا رہتا ہے۔ کچھ لوگ کہنے لگتے ہیں کہ خدا نے جو قسمت میں لکھا ہے، ہو کر رہے گا، حالانکہ یہ نامید اور مایوس ہو کر تقویٰ کی وہ غلط صورت اور توکل کی وہ غلط تعریف ہے جو جہالت کی آئینہ دار ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اونٹ کو باندھ کر توکل کا حکم فرمایا ہے۔ اور ہمارا تقویٰ اور توکل حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہؓ سے بڑھ چکا ہے۔ اور ہم زیادہ بڑے نمازی، زیادہ بڑے حاجی، زیادہ بڑے اصحاب توکل میں شمار ہونے کے لئے اس اندھے سفر میں محو ہیں کہ جس کا نتیجہ نعوذ باللہ ایمان کے ضائع ہونے کے علاوہ کچھ بھی نکلتا نظر نہیں آرہا ہے۔ بہرحال عقل مند بندہ ڈاکٹر اور طبیب سے علاج کرواتا ہے۔ ہرایرے غیرے کے ہاتھ میں اپنے دل کی آپریشن والی صورتحال کو تھمانا مناسب ہی نہیں بلکہ خلاف عقل سمجھتا ہے۔ لہٰذا یوٹیوب اور فیس بک اور سوشل میڈیا کے پلیٹ فارمز پر عقل کا درست استعمال کریں، جس کا طریقہ درج ذیل ہے۔ اگر کوئی معالج آپ کو درج ذیل چند سروسز اور خدمات معاوضہ یا بلا معاوضہ دے سکتا ہے۔ تو ٹھیک ورنہ ایسے بندے کے پاس روپیہ پیسہ کا ضائع کرنا حماقت ہے۔

**1 درست علاج:** یعنی مسئلہ کی درست تشخیص کے بعد بندش ہے تو اس کا علاج، گھر پر اثر ہے تو اس کی کاٹ، فرد متاثر ہے تو اس کا حل اور اس کے ساتھ معاملات کی جڑ سے بیخ کنی کرنا اہم ہے۔ اگر جڑیں اور بیج اور کوئی مسئلہ باقی رہ گیا تو ساری محنت بے کار رہے گی۔ معالج بھی حاذق ہے ورنہ اگر اتنی استعداد اور صلاحیت نہ ہو کہ درست لائحہ عمل نہ بنا سکے تو وہ عقلاً، شرعاً اور اخلاقاً عنداللہ وعندالناس مجرم ہے اور قابل تعزیر عمل ہے۔

**2 حصار:** دوسری اہم بات یہ ہے کہ علاج کرنے والے اور کروانے والے بہت ہیں مگر آئندہ حصار، حفاظت، دفاع اور تحفظ سے عاری افراد اور مریض تو مریض ہے، معالج بھی کہتا ہے کہ میرے علاج کے بعد مریض کو کسی دفاع کی ضرورت نہیں۔ جہالت کی انتہاء ہے لہٰذا بار بار اور مسلسل جادو کے شکار افراد حصار کے ساتھ واپسی سحر کا عمل ضرور حاصل کریں۔

دشمن کو شکست، آپ کا علاج، حصار اور تیسری اہم چیز آپ کے دشمن کی شکست اور خاک میں ناک ملانا ضروری ہے۔ یہ بھی ہمارا ادارہ ہی سکھا رہا ہے۔

حساب، تشخیص، استخارہ:۔ آئندہ آپ اور آپ کی فیملی حصار وحفاظت کے ساتھ اپنے گھر، فیملی اور کاروبار وملازمت کے مسائل کے ساتھ گھریلو ناچاقی سے حفاظت، صحت کے مسائل سے نجات کے ساتھ اپنی روحانی تشخیص واستخارہ کے قابل ہو جائے، اس لائحہ عمل کے بغیر شفائے روحانی ناممکن اور نامکمل ہے۔ ایک مرتبہ ادارے سے رجوع کامیابی کے دروازے کھول دے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

# درسِ قرآن

حضرت مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر مدظلہٗ

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اَلَمْ یَاْتِکُمْ رُسُلٌ مِّنْکُمْ یَقُصُّوْنَ عَلَیْکُمْ اٰیٰتِیْ وَیُنْذِرُوْنَکُمْ لِقَآءَ یَوْمِکُمْ ھٰذَا ؕ قَالُوْا شَھِدْنَا عَلٰٓی اَنْفُسِنَا وَغَرَّتْھُمُ الْحَیٰوۃُ الدُّنْیَا وَشَھِدُوْا عَلٰٓی اَنْفُسِھِمْ اَنَّھُمْ کَانُوْا کٰفِرِیْنَ (سورۃ الانعام: آیت 130)

صدق اللہ العظیم

محترم قارئین خزینہ روحانیات! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

آج کے درس قرآن میں آپ پارہ نمبر **8** سورہ الانعام کی آیت نمبر **130** کے ترجمہ اور تفسیر کا مطالعہ فرمائیں گے۔ اس آیت مبارکہ کا ترجمہ یہ ہے کہ قیامت والے دن اللہ رب العزت فرمائیں گے کہ اے گروہ جن وانس! کیا تمہارے پاس تم میں سے ہی رسول نہیں آئے تھے؟ جو تمہیں میرے احکامات سناتے تھے اور ڈراتے تھے تم کو آج کی اس پیشی کے دن سے۔ تو وہ کہیں گے کہ ہم اپنے خلاف ہی گواہی دیتے ہیں، دراصل دھوکے میں ڈال رکھا تھا ان کو دنیاوی زندگی نے اسی لیے تو آج گواہی دی۔ ہم نے خود اپنے خلاف کہ بلاشبہ وہ خود ہی کفر کرنے والے تھے۔ حشر کے میدان میں اللہ رب العزت نافرمان اور گمراہ جنات وانسانوں کو مخاطب کر کے فرمائیں گے۔ کہ اے جن وانس! کیا میرے رسولوں نے تمہیں نہیں بتلایا تھا کہ ایک دن تم سب کو اللہ پاک کی بارگاہ میں پیش ہونا ہے۔ اور وہاں پر تمام اعمال کی باز پُرس ہوگی۔ اللہ پاک کے اس سوال کے جواب میں تمام جن وانس عرض کریں گے کہ یا اللہ واقعی آپ کے رسول آئے تھے۔ اور انہوں نے ہمیں سمجھایا تھا، ہمیں غلط کاموں سے منع کیا تھا۔ ہمیں خلاف شریعت کاموں سے روکا تھا۔ ہمیں ناجائز اور حرام کاموں سے باز رہنے کا کہا تھا۔ ہم نے ان کی باتوں پر عمل نہیں کیا، ان کی باتوں کو نہیں مانا، ساری غلطی ہماری ہی ہے کہ جس کی وجہ سے ہم آج مجرموں کے کٹہرے میں کھڑے ہیں۔

مفسرین کرام کا اس بات میں اختلاف ہے کہ جنات کے پاس جنات میں سے ہی اللہ کے رسول آئے تھے یا نہیں۔ بعض مفسرین کا کہنا ہے کہ آئے تھے اور بعض کا کہنا ہے کہ نہیں آئے تھے۔ بعض مفسرین کہتے ہیں کہ "منکم" کی ضمیر اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ جنات میں بھی قوم جنات سے ہی رسول آئے ہیں۔ مگر مفسرین کی دوسری جماعت کا یہ کہنا ہے کہ جنات انسانوں کے تابع ہیں۔ باقاعدہ سے جنات میں قوم جنات سے رسول نہیں آئے کہ جس طرح انسانوں میں سے ہی انسانوں کی طرف رسول مبعوث ہوئے ہیں۔ ان کا کہنا یہ ہے کہ انسانی رسولوں اور انسانی پیغمبروں کے قوم جنات میں قوم جنات ہی میں سے قاصد اور پیغامبر ہوتے تھے۔ مجازی طور پر ان کو بھی رسول کہا جاتا تھا۔ یہ حضرات سورۂ جن کی آیت مبارکہ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا اور سورۂ احقاف کی آیت مبارکہ وَلَّوْا اِلٰی قَوْمِھِمْ مُّنْذِرِیْنَ کی روشنی میں یہ فرماتے ہیں کہ جنات میں قوم جنات کی طرف باقاعدہ رسول نہیں بھیجے گئے۔ جنات میں سے بعض جنات انسانی رسولوں اور انسانی پیغمبروں سے شریعت کے احکامات سیکھ کر ان کے نمائندے بن کر اپنی قوم کو ان کا پیغام اور شریعت کے احکامات سکھاتے تھے۔ لیکن پہلی جماعت کا یہ کہنا ہے کہ قوم جنات کے مختلف طبقات میں سے تعلق رکھنے والے جنات ہی رسول بھی ہوتے تھے۔ اور ان کا یہ بھی کہنا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر جناب رسول اللہ ﷺ تک قوم جنات میں سے رسول ہوتے تھے۔ مگر چونکہ جناب رسول اللہ ﷺ خاتم النبین ہیں اور آپ ﷺ کی یہ خصوصیت اور شان مبارک ہے کہ آپ کو سارے عالم کے تمام جن وانس اور ہر چیز اور ہر مخلوق کا اور کسی ایک قوم، علاقے، مخلوق یا زمانے کیلئے نہیں بلکہ تمام قوموں، تمام مخلوقات اور قیامت کی صبح تک ہر زمانے، ہر دور کا نبی بنا کر بھیجا گیا ہے۔ اس لیے رسول اللہ ﷺ کی بعثت مبارکہ کے بعد کسی جن کو رسول نہیں بنایا گیا۔ (بقیہ ص 8)

# حضرت سیدنا امام مہدیؑ

مولانا سلیم اللہ ظفر (معاون مدیر خزینۂ روحانیات)

حضرت امام مہدی علیہ السلام ائمہ اہل بیت میں سے سب سے آخری ہوں گے۔ جن کا اہل بیت میں سے ہونا، قرب قیامت ظہور ہونا، امام برحق ہونا صحیح احادیث سے ثابت ہے۔ اسی طرح احادیث مبارکہ میں یہ بھی آتا ہے کہ ان کا نام نامی اسم گرامی بھی "محمد علیہ السلام" ہوگا۔ ان کی والدہ ماجدہ کا نام سیدہ آمنہ علیہا السلام اور ان کے والد محترم کا نام سیدنا عبداللہ علیہ السلام ہوگا۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام کی عمر مبارک 40 سال کی ہوگی تو بیت اللہ شریف کے پاس حجر اسود اور مقام ابراہیم کے درمیان لوگ ان کے دست مبارک پر بیعت کریں گے۔ اس کے بعد 9 سال وہ زندہ رہیں گے اور 49 سال کی عمر میں امام صاحب علیہ السلام وصال فرما جائیں گے۔ حدیث مبارکہ میں آتا ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ امام مہدی علیہ السلام مجھ سے ہوں گے۔ یعنی میری نسل، میری اولاد میں سے ہوں گے۔ ایک دوسری حدیث مبارکہ میں آتا ہے کہ امام مہدی میری نسل میں سے اور میری بیٹی فاطمۃ الزہرا علیہا السلام کی اولاد میں سے ہوں گے۔ امام مہدی علیہ السلام کا والد کی طرف سے نسب حضرت سیدنا امام حسن علیہ السلام اور والدہ محترمہ کی طرف سے حضرت سیدنا امام حسین علیہ السلام کے ساتھ ملتا ہوگا۔ یعنی کہ حضرت سیدنا امام مہدی علیہ السلام حسنی حسینی سید ہوں گے۔ حضرت سیدنا امام مہدی علیہ السلام نجیب الطرفین یعنی والد صاحب اور والدہ صاحبہ دونوں کی طرف سے عالی نسب ہوں گے۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام مدینہ منورہ میں پیدا ہوں گے۔ مکہ مکرمہ میں ان کی بیعت و خلافت ہوگی اور بیت المقدس ان کی ہجرت ہوگی۔ ملک شام کے اولیاء ابدال اور عراق کی مختلف جماعتیں بھی آ کر ان کے دست مبارک پر بیعت کریں گی۔ عشاء کا وقت ہوگا۔ ان کے لیے منبر لایا جائے گا۔ منبر پر جلوہ افروز ہو کر خطبہ ارشاد فرمائیں گے۔ احادیث مبارکہ میں یہ بھی آتا ہے کہ ابتداء میں جو لوگ حضرت امام کی بیعت کریں گے ان کی تعداد کچھ زیادہ نہیں ہوگی بلکہ ان کی تعداد غزوہ بدر کے شرکاء کے برابر یعنی 313 ہوگی۔ پھر آہستہ آہستہ حمایتیوں کی تعداد میں اضافہ ہو کر تعداد بہت زیادہ ہو جائے گی۔ ملک شام سے ایک فوج حضرت امام مہدی علیہ السلام اور ان کی حمایتیوں سے جنگ کیلئے روانہ ہوگی، وہ فوج مکۃ المکرمہ اور مدینہ المنورہ کے درمیان ہوگی کہ اسے زمین میں دھنسا دیا جائے گا۔ پھر دوبارہ ایک لشکر شام سے روانہ ہوگا وہ آ کر امام مہدی علیہ السلام اور لشکر مہدی سے جنگ کرے گا۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام اپنے لشکر سمیت غالب آئیں گے، وہ لشکر مغلوب ہوگا۔ اس کے بعد امام مہدی علیہ السلام مسلسل جہاد فرمائیں گے۔ خون ریز معرکے ہوں گے۔ بہت سارے مسلمان شہید ہوں گے۔ آخر میں مسلمانوں کی ہی فتح ہوگی۔ حدیث مبارکہ میں آتا ہے کہ حضرت امام مہدی علیہ السلام زمین کو عدل وانصاف سے بھر دیں گے۔ یعنی ان کے زمانے میں عدل و انصاف کا دور دورہ ہوگا۔ امت محمدیہ حضرت امام مہدی علیہ السلام کے مبارک دور میں اس قدر خوشحالی ہوگی کہ ماضی میں کبھی ایسی خوشحالی اس کو کبھی بھی نصیب نہ ہوئی ہوگی۔ آسمان سے خوب بارشیں برسیں گی۔ زمین سے خوب فصلیں اُگیں گی۔ فصلوں، پھلوں، مال و دولت کے ہر طرف انبار اور ڈھیر ہوں گے۔ لوگوں کے دل استغناء اور بے نیازی سے پُر ہوں گے۔ مویشیوں کی کثرت ہو گی۔ ہر طرف اسلام اور مسلمانوں کی عزت ہوگی۔ اسلام کا بول بالا ہوگا۔ تمام روئے زمین پر اسلام پھیل جائے گا۔ ہر طرف امن و سکون ہوگا۔ علاقے پُر امن ہوں گے۔ ہر طرف دین کے چرچے ہوں گے۔ ہر ایک کے پاس رزق وافر مقدار میں ہوگا۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام لوگوں میں اموال تقسیم فرمائیں گے۔ امام مہدی علیہ السلام اعلانات اور منادی کروائیں گے کہ جس کو بھی مال کی جتنی ضرورت ہو وہ آ کر لے جائے۔ لوگ آئیں گے اور جھولیاں بھر بھر کے لے جائیں گے۔ قارئین کرام! حضرت امام مہدی علیہ السلام کی شان مبارک کے کیا کہنے ہیں کہ جن کو سرکار دو عالم ﷺ نے اپنا فرمایا ہے۔ اور ان کے فضائل اپنی زبان مبارک سے بیان فرمائے ہیں اور اپنی امت کو ان کی تابعداری کا حکم ارشاد فرمایا ہے اور ان کی صفات بیان فرمائی ہیں۔ آپ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ اللہ پاک ان کو خود ہی امور خلافت کی سمجھ عطا فرما دیں گے۔ نیکی اور تقویٰ کے وہ بلند مقام پر ہوں گے۔ میری سنت کی روشنی میں وہ جہاد کریں گے اور بھرپور جہاد کریں گے۔ ان کا کئی لشکروں اور کئی جماعتوں سے مقابلہ ہوگا۔ اسلام کو ان کے ذریعے سے غلبہ حاصل ہوگا اور یہ بھی ارشاد فرمایا کہ حضرت مہدی علیہ السلام کے ذریعے سے اللہ پاک (بقیہ ص 8)

# میرا تو سب کچھ ہی غلط ہے

ایک ہیڈ ماسٹر کے بارے میں ایک واقعہ مشہور ہے جب وہ کسی سکول میں استاد تعینات تھے تو انہوں نے اپنی کلاس کا ٹیسٹ لیا۔

ٹیسٹ کے خاتمے پر انہوں نے سب کی کاپیاں چیک کیں اور ہر بچے کو اپنی اپنی کاپی اپنے ہاتھ میں پکڑ کر ایک قطار میں کھڑا ہو جانے کو کہا۔ انہوں نے اعلان کیا کہ جس کی جتنی غلطیاں ہوں گی، اس کے ہاتھ پر اتنی ہی چھڑیاں ماری جائیں گی۔

اگرچہ وہ نرم دل ہونے کے باعث بہت ہی آہستگی سے بچوں کو چھڑی کی سزا دیتے تھے تا کہ ایذا کی بجائے صرف نصیحت ہو، مگر سزا کا خوف اپنی جگہ تھا۔

تمام بچے کھڑے ہو گئے۔ ہیڈ ماسٹر سب بچوں سے ان کی غلطیوں کی تعداد پوچھتے جاتے اور اس کے مطابق ان کے ہاتھوں پر چھڑیاں رسید کرتے جاتے۔

ایک بچہ بہت گھبرایا ہوا تھا۔ جب وہ اس کے قریب پہنچے اور اس سے غلطیوں کی بابت دریافت کیا تو خوف کے مارے اس کے ہاتھ سے کاپی گر گئی اور گھگیاتے ہوئے بولا:

"جی مجھے معاف کر دیں میرا تو سب کچھ ہی غلط ہے۔"

معرفت کی گود میں پلے ہوئے ہیڈ ماسٹر اس کے اس جملے کی تاب نہ لا سکے اور ان کے حلق سے ایک دلدوز چیخ نکلی۔ ہاتھ سے چھڑی پھینک کر زارو قطار رونے لگے اور بار بار یہ جملہ دہراتے:

"میرے اللہ! مجھے معاف کر دینا۔ میرا تو سب کچھ ہی غلط ہے۔"

روتے روتے ان کی ہچکی بندھ گئی۔ اس بچے کو ایک ہی بات کہتے

"تم نے یہ کیا کہہ دیا ہے، یہ کیا کہہ دیا ہے میرے بچے!"

"میرے اللہ! مجھے معاف کر دینا۔ میرا تو سب کچھ ہی غلط ہے"

اے کاش ہمیں بھی معرفتِ الٰہی کا ذرہ نصیب ہو جائے اور بہترین اور صرف اللہ کے لیے عمل کر کے بھی دل اور زبان سے نکلے ...... میرے اللہ! مجھے معاف کر دینا۔ میرا تو سب کچھ ہی غلط ہے ..... (منقول)

## بقیہ (ص 6): درس قرآن

اس لیے کہ آپ کے آنے کے بعد سے لے کر قیامت کی صبح تک آپ ﷺ کی رسالت، آپ ﷺ کی پیغمبری، آپ ﷺ کی نبوت کا ہی ڈنکا بجتا رہے گا (ان شاء اللہ عزوجل)۔ ان آیات مبارکہ میں قیامت کی صبح تک کے انسانوں اور جنات کیلئے اللہ رب العزت کی طرف سے واضح طور پر یہ پیغام ہے کہ خلاف شریعت کام نہ کرنا، حرام کام نہ کرنا، غلط کام نہ کرنا، اپنی من مانی نہ کرنا، اس لیے کہ تم نے ہمیشہ نہیں رہنا، ایک دن مرنا ہے۔ میرے حضور پیش ہونا ہے اور ہر ایک عمل کی سزا اور جزا کا تمہیں سامنا کرنا ہے۔ اس سزا اور جزا والے دن سے ڈرتے رہنا۔ اللہ پاک عمل کی توفیق عطا فرمائے۔

وآخر دعوانا الحمد للہ رب العالمین

## بقیہ (ص 6): حضرت سیدنا امام مہدی علیہ السلام

میری امت کے تمام دکھ درد دور فرما دیں گے۔ وہ ہر طرف سے ظلم کا خاتمہ کر دیں گے۔ اللہ پاک حضرت مہدی علیہ السلام اور ان کے لشکر کو رومیوں کے بڑے شہر قسطنطنیہ پر فتح عطا فرمائیں گے۔ مال غنیمت مسلمانوں میں تقسیم ہو گا۔ شیطان کی طرف سے آمد دجال کی صدا بلند ہو گی۔ مسلمانوں کی دجال سے جنگ ہو گی۔ ایک دن فجر کی نماز کیلئے صفیں درست ہوں گی۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام نماز پڑھانے کیلئے مصلے پر کھڑے ہوں گے، اچانک سیدنا عیسیٰ علیہ السلام آسمانوں سے اترتے نظر آئیں گے۔ امام مہدی علیہ السلام ان کو دیکھ کر بطور اکرام مصلے سے پیچھے ہٹیں گے۔ تا کہ وہ امامت فرمائیں۔ مگر حضرت عیسیٰ علیہ السلام فرمائیں گے۔

یا مهدی تقدم فصل فانها لك اقیمت۔ اے مہدی علیہ السلام آگے بڑھیے آپ ہی امامت کروایئے بے شک یہ اقامت آپ کے لیے ہی کہی گئی ہے۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام نماز پڑھائیں گے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ان کے مقتدی ہوں گے۔ نماز کے بعد دجال سے جنگ ہو گی۔ دجال قتل ہو گا۔ اس کے بعد حضرت امام مہدی علیہ السلام اپنی تمام تر ذمہ داریاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے سپرد فرمائیں گے اور ان کا بھرپور ساتھ دیں گے۔ 49 سال کی عمر مبارک میں آپ علیہ السلام بیت المقدس میں وصال فرمائیں گے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آپ علیہ السلام کا جنازہ پڑھائیں گے۔ آپ علیہ السلام کی آخری آرام گاہ بیت المقدس میں ہو گی۔

# ایمان افروز واقعہ

ام سیرت

أَمَّن يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ

بھلا کون بیقرار کی التجا قبول کرتا ہے جب وہ اُس سے دُعا کرتا ہے اور (کون اُس کی) تکلیف کو دور کرتا ہے۔

ایک عورت کہتی ہے کہ میرا خاوند کسی وجہ سے لمبی مدت کیلئے غائب ہوگیا۔ اُس وقت میں ایک کم عمر بچی کی ماں بھی تھی جبکہ میرا ضعیف العمر باپ بھی ہمارے ساتھ ہی رہتا تھا۔ ہماری غربت اور مُفلسی اپنی انتہا کو تھی اور اکثر اوقات ہمارے گھر میں کھانے کیلئے کُچھ نہیں ہوتا تھا، اگر دوپہر کو کُچھ کھالیتے تو رات کو بھوکا سونا پڑتا تھا۔ صبر کے ساتھ ہم ہر حال میں اللہ کا شُکر ادا کرتے تھے۔ ایک رات کو تو بھوک اور افلاس نے ہمارا وہ امتحان لیا جو اس سے پہلے کبھی نہیں لیا تھا۔ میری بیٹی کو شدید بُخار نے آ لیا۔ بچی کی بُخار اور بھوک سے بُری حالت سے مجھے اپنی اور اپنے والد کی بھوک بھول گئی۔ ایسی بے کسی اور لاچاری تو کبھی نہ دیکھی تھی، بے قراری حد سے بڑھی تو مجھے اللہ تبارک وتعالیٰ کا یہ قول یاد آ گیا: أَمَّن يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ - بھلا کون بیقرار کی التجا قبول کرتا ہے جب وہ اُس سے دُعا کرتا ہے اور (کون اُس کی) تکلیف کو دور کرتا ہے۔ جی ہاں ہر قسم کی تکلیف چاہے وہ بھوک کی ہو یا بیماری کی یا غربت وافلاس اور گناہوں کی، کون ہے اُس ذاتِ پاک کے سوا جو ان سب تکلیفوں کو دور کرسکتا ہے؟ یہ سب سوچ کر میں اُٹھی اور جا کر وضو کیا، واپس آ کر بچی کے ماتھے پر پانی سے بھیگی ہوئی پٹی رکھی اور اللہ کے حضور نماز کی ادائیگی کیلئے کھڑی ہوگئی۔ مختصرسی نماز پڑھنے کے بعد ہاتھ اُٹھا کر بچی کیلئے دُعا کی، اُس کے ماتھے سے پٹی اُتار کر دوبارہ پانی سے بھگو کر رکھی اور ایک بار پھر نماز کیلئے کھڑی ہوگئی۔ نماز کے بعد ایک بار پھر بارگاہِ الٰہی میں دُعا کیلئے ہاتھ اُٹھائے، دعا سے فراغت پر پانی کی پٹی تبدیل کی اور دوبارہ نماز کیلئے کھڑی ہوگئی۔ اور یہ عمل میں نے کئی بار کیا۔ جب میں یہ سب کُچھ بار بار دُہرا رہی تھی تو کسی نے دروازہ کھٹکھٹایا، اِس حیرت کے ساتھ بھلا رات کے اِس پہر کون ہوسکتا ہے میرے والد نے پوچھا: کون؟ اور جواب آیا کہ میں ڈاکٹر ہوں۔ میں اور میرا والد ہم دونوں ایک دوسرے کو حیرت سے دیکھ رہے تھے کہ اِس کو کس نے بُلایا ہے، میرے والد نے جا کر دروازہ کھولا۔ ڈاکٹر نے آتے ہی پوچھا کہ مریضہ کِدھر ہے اور ہم نے سادگی سے بچی کی طرف اشارہ کردیا۔ ڈاکٹر نے بچی کو چیک کیا، کاغذ پر ایک نُسخہ لکھ کر میرے ہاتھ میں تھماتے ہوئے بولا؛ لائیے میری فیس دیجئے اور میں چلتا ہوں۔ میں نے آہستگی سے جواب دیا: ڈاکٹر صاحب ہمارے پاس تو آپ کو دینے کیلئے فیس کے پیسے نہیں ہیں بلکہ ہمارے پاس تو کُچھ بھی نہیں ہے۔ میرا یہ جواب سُنتے ہی ڈاکٹر جھلا اُٹھا اور غصے سے تقریباً دھاڑتے ہوئے بولا کہ اگر فیس دینے کیلئے پیسے نہیں تھے تو مجھے آدھی رات کو فون کرکے کیوں بُلایا تھا، کیوں مُجھے اس طرح بے آرام کیا ہے تُم لوگوں نے؟ ڈاکٹر کے منہ سے ٹیلیفون کا سُن کر مجھے لگا کہ ڈاکٹر غلطی سے ہمارے گھر آ گیا ہے۔ میں نے ہمت کرتے ہوئے جواب دیا: ڈاکٹر صاحب! ہم نے آپ کو ٹیلیفون کرکے نہیں بُلایا، بلکہ ہمارے پاس تو ٹیلیفون ہے ہی نہیں۔ یہ سُن کر ڈاکٹر نے مُجھ سے پوچھا اچھا تو کیا یہ فلان شخص کا گھر نہیں ہے؟ میں نے کہا نہیں ڈاکٹر صاحب، فلان صاحب ہمارا ہمسایہ ہے۔ یہ سُن کر ڈاکٹر تھوڑا ساخاموش ہوا اور پھر ہمارے گھر سے نکل کر ہمارے ہمسائے کے گھر چلا گیا اور ہم خجالت اور شرمندگی سے خاموش بیٹھے رہے۔ تھوڑی دیر ہی گُزری تھی کہ ڈاکٹر ایک بار ہمارے گھر آ گیا۔ آنکھوں میں آنسو اور رُندھی ہوئی آواز میں بولا: اللہ کی قسم تمہارے گھر سے اُس وقت تک نہیں جاؤں گا جب تک تمہارا پورا قصہ نہیں سُن لوں گا۔ اور میں نے ڈاکٹر کو اپنا پورا قصہ سُنا ڈالا کہ کس طرح میں بچی کے ماتھے پر پانی کی پٹیاں رکھ رہی تھی اور اللہ کے حضور دعاء بھی مانگ رہی تھی۔ ڈاکٹر جلدی سے اُٹھ کر باہر چلا گیا اور کُچھ دیر کے بعد ہمارے لئے رات کا کھانا اور بچی کیلئے دوائیں اور کُچھ گھریلو ضروریات کے سامان کے ساتھ لوٹا۔ ساتھ ہی اُس نے ہمیں بتایا کہ اُس کی طرف سے ہر مہینے ایک تنخواہ ہمیں اُس وقت تک ملتی رہے گی جب تک اللہ چاہے گا۔ جی ہاں، یہ اللہ پر بھروسے کی کہانی ہے۔ صرف یاددہانی کیلئے اللہ تبارک وتعالیٰ کی ذات پر اس سے بھی بڑے بھروسے کی کہانی سُنیں کہ جب سیدنا موسیٰ علیہ السلام اپنے تعاقب میں آنے والے دشمنوں سے خوفزدہ جان بچاتے ہوئے اھل مدین کی طرف پہنچے اور کنویں پر کھڑی دولڑکیوں کے ریوڑ کو پانی (بقیہ ص 54)




# جشن آزادی کی خوشی میں

## العارفی عطورات کی جانب سے خصوصی سیل آفر

عربی، انڈین اور فرینچ عطریات پر 50% تک رعایت حاصل کریں۔

| عطر | ML | قیمت | عطر | ML | قیمت | عطر | ML | قیمت | عطر | ML | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تحفۃ العروس | 3 | 220 | عطر ہساسی | 12 | 190 | موتیا انڈین | 12 | 1000 | اڑنٹی (مین) | 12 | 430 |
| گلشن | 3 | 165 | دھن العود عجمی | 12 | 800 | غلاف کعبہ | 12 | 510 | ڈیزائر بلو | 12 | 310 |
| مخلط رئیسی | 3 | 300 | باس باٹل | 12 | 320 | گوچی فلورا | 12 | 190 | صندل روز | 12 | 320 |
| دربار | 3 | 190 | حجر اسود | 12 | 570 | اگروڈ | 12 | 490 | سگار | 12 | 180 |
| احلام العرب | 3 | 300 | عود | 12 | 520 | چنبیلی | 12 | 250 | موتیا | 12 | 300 |
| الروضہ | 8 | 90 | روز طائفی | 12 | 350 | دھن العود ملکی | 12 | 1400 | بسمہ | 20 | 300 |
| مسک مکہ | 8 | 90 | عود | 12 | 1050 | اصیل سوپر | 12 | 155 | احسان عود | 30 | 375 |
| ونیتاس ورساچے | 12 | 155 | ریڈ روز | 12 | 600 | ٹامی بلفگر | 12 | 140 | المہلب | 35 | 150 |



عربی، انڈین اور فرینچ عطریات پر 60% تک رعایت حاصل کریں۔

### بنڈل آفرز 1

عطر (6ml) پر 40% رعایت

1. عمبر سوپر
2. انشراح
3. عطر تبوک
4. باب عبدالعزیز
5. الخلیج
6. الہدیٰ

قیمت: 800 روپے
رعائتی قیمت: 480 روپے

### بنڈل آفرز 2

عطر (سوئس عربین کچینی، 6ml) پر 60% رعایت

1. احلام
2. گولڈی
3. بخور العرائس

قیمت: 750 روپے
رعائتی قیمت: 300 روپے

### بنڈل آفرز 3

عطر (الخلیج کچینی، 6ml) پر 60% رعایت

1. درھم
2. سلور 24
3. رشیکا
4. روح العود
5. روز عریبیا

قیمت: 1250 روپے
رعائتی قیمت: 500 روپے

### بنڈل آفرز 4

عطر (سوئس عربین کچینی، 9ml) پر 60% رعایت

1. جنت النعیم
2. یاسمین اصلی
3. جنت الفردوس

قیمت: 1755 روپے
رعائتی قیمت: 700 روپے

عزیر احمد مفتاحی قاسمی

# ظالم، دشمن، حاسدین کی شرارت اور اسمائے حسنیٰ

## ظالم سے بچنے کے لئے

الجبار (درست کرنے والے)

**خاصیت:** صبح وشام ۲۱۶ مرتبہ پڑھے تو ظالموں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

الرافع (بلند کرنے والے)

**خاصیت:** ستر بار (۷۰) پڑھنے سے ظالموں سے امن ہو۔

الخبیر (خبر رکھنے والے)

**خاصیت:** سات روز تک بکثرت پڑھنے سے اخبار مخفیہ معلوم ہونے لگیں گے اور جو کسی ظالم موذی کے پنجے میں گرفتار ہو اس کو بکثرت پڑھنے سے حالت درست ہوجائے۔

القوی (توانا)

**خاصیت:** اگر کم ہمت پڑھے با ہمت ہو جائے، اگر کمزور پڑھے زور آور ہوجائے۔ اور اگر مظلوم اپنے ظالم کے مغلوب کرنے کو پڑھے وہ مغلوب ہوجائے۔

## دشمن کو مہربان کرنے کے لئے

القدوس السبوح

**خاصیت:** تین سو انیس بار شیرینی پر پڑھ کر دشمن کو دے تو مہربان ہوجائے۔

## دشمن سے بچنے کے لئے

القدوس السبوح

**خاصیت:** دشمن سے بچ کر بھاگنے کے وقت جس قدر ہو سکے پڑھتے رہنا چاہئے۔

## اپنا حق وصول کرنے کے لئے

المذل (ذلت دینے والے)

**خاصیت:** جس کا حق دوسرے کے ذمہ آتا ہو، وہ اس میں ٹال مٹول کرتا ہو، اس کو بکثرت پڑھنے سے وہ اس کا حق ادا کردے۔

## اللہ کی محبت اور دشمنوں پر غلبہ پانے کے لئے

القہار (بڑے غالب)

**خاصیت:** کثرت سے ذکر کرنے سے دنیا کی محبت اور ماسوا اللہ کی عظمت دل سے جاتی رہے اور دشمنوں پر غلبہ ہو۔ اور اگر چینی کے برتن پر لکھ کر ایسے شخص کو پلایا جائے جو بوجہ سحر کے عورت پر قادر نہ ہو، سحر دفع ہو۔

## خوف دور ہونے کے لئے

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ

**ترجمہ:** اللہ سب سے بڑا نگہبان ہے اور وہ سب مہربانوں سے زیادہ مہربان ہے۔

**خاصیت:** جس کو کسی دشمن سے خوف ہو یا اور کسی طرح کی بلا و مصیبت کا خوف ہو وہ اس کو کثرت سے پڑھا کرے، ان شاء اللہ تعالی دشواری دور ہوجائے گی۔

## عمل شکست کفار

القادر (توانا سب پر)

**خاصیت:** دو رکعت نماز پڑھ کر اس کو سو بار پڑھے تو قوت حاصل ہو اور اگر وضو کرتے ہوئے اس کی کثرت کرے تو دشمنوں پر غالب ہو۔

المقدم (آگے کرنے والے)

**خاصیت:** معرکے میں جا کر پڑھے تو قوت اور نجات ہو۔

التواب (توبہ قبول کرنے والے)

(بقیہ ص 54)

# روحانی امراض کا قرآنی علاج

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## سورۂ عنکبوت سُستی اور غفلت کا علاج

اس سورۂ مبارکہ کا دم شدہ پانی پینے پلانے سے عبادات میں تساہل، نماز میں غفلت، لاپرواہی اور سستی کرنے والا نماز اور عبادات کی طرف متوجہ ہو جاتا ہے۔

## سورۂ جمعہ سے نماز میں لاپرواہی کا علاج

اس سورۂ مبارکہ کا دم شدہ پانی پلانے سے نماز کی سستی، لاپرواہی میں مبتلا شخص......نماز کا پابند بن جاتا ہے۔

## عادت بد چھڑانا

سورۂ تبت یدا ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر یہ کہیں کہ "فلاں بن فلاں کی یہ عادت چھوٹ جائے" یا پھر سورۂ تبت یدا ایک سو(۱۰۰) مرتبہ چاقو پر پڑھ کر دم کرے۔ مٹی پر نام معہ والدہ لکھے اور کاٹ دے۔ اس طرح سو(۱۰۰) مرتبہ کرے۔ ایک ہفتہ برابر کرے۔ ان شاء اللہ عادت بد چھوٹ جائے گی۔

## سخت دل نرم ہو

يُدَبِّرُ الْاَمْرَ مِنَ السَّمَآءِ اِلَى الْاَرْضِ ثُمَّ يَعْرُجُ اِلَيْهِ فِیْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗٓ اَلْفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ۝٥ ذٰلِكَ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ۝٦ الَّذِيْٓ اَحْسَنَ كُلَّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِيْنٍ ۝٧ ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ ۝٨ ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝٩ وَقَالُوْٓا ءَاِذَا ضَلَلْنَا فِی الْاَرْضِ ءَاِنَّا لَفِیْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ ۭ بَلْ هُمْ بِلِقَاۗئِ رَبِّهِمْ كٰفِرُوْنَ ۝١٠ قُلْ يَتَوَفّٰىكُمْ مَّلَكُ الْمَوْتِ الَّذِیْ وُكِّلَ بِكُمْ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ۝١١ وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ الْمُجْرِمُوْنَ نَاكِسُوْا رُءُوْسِهِمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۭ رَبَّنَآ اَبْصَرْنَا وَسَمِعْنَا فَارْجِعْنَا نَعْمَلْ صَالِحًا اِنَّا مُوْقِنُوْنَ ۝١٢ وَلَوْ شِئْنَا لَاٰتَيْنَا كُلَّ نَفْسٍ هُدٰىهَا وَلٰكِنْ حَقَّ الْقَوْلُ مِنِّیْ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ۝١٣ (السجدہ:۵-۱۳)

اگر کسی کا دل سخت ہو گیا ہو تو ان آیتوں کو بعد نماز عشاء گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کے دل کو نرم فرمادیں گے۔

## برائی میں مبتلا کو راہ راست پر لانے کے لیے

اُولٰۗىِٕكَ عَلٰي هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۤ وَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝٥

(البقرۃ:۵)

مولانا عبدالرحیم صاحب فلاحیؒ دامت برکاتہم تحریر فرماتے ہیں کہ جو شخص برے راستے پر چل پڑے، بری صحبتوں میں مبتلا ہو تو یہ آیت ایک سو ایک (۱۰۱) بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں اور یہ عمل اکتالیس (۴۱) روز تک جاری رکھیں، ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## گناہوں اور بری عادات سے چھٹکارے کے لیے

اگر کوئی شخص شراب، ہیروئن، چرس، سٹہ، جوا، سود، زنا اور دیگر گناہوں میں بری طرح مبتلا ہو اور اسے گناہ چھوڑنا مشکل معلوم ہو تو عرق گلاب اور زعفران حل کر کے باوضو سفید کپڑے پر سورۂ مومنون کو لکھے اور موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، وہ شخص ان بری عادتوں سے توبہ کرلے گا۔

## دل کی سختی اور گناہ سے حفاظت کے لیے

دل کی سختی دور کرنے، دل میں نرمی اور شفقت پیدا کرنے، گناہوں سے بچنے اور بزرگوں کی نصیحت پر عمل کرنے کے لیے سورۂ یٰسین کو باوضو کسی چینی کی پلیٹ یا کاغذ پر لکھے اور اس شخص کو پلائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کا دل نرم ہوگا، نماز، روزہ کی طرف توجہ ہوگی اور بزرگوں کی نصیحت پر عمل کرنے کے لیے دل آمادہ ہوگا۔

# عاملین کاملین کی مجرب المجرب کتب طلب فرمائیں

| کتاب کا نام | مصنف کا نام | عام قیمت |
|---|---|---|
| فقری مجموعہ وظائف ریگزین | عالم فقری | 450 |
| فقری مجموعہ وظائف (لیمنیشن) | عالم فقری | 400 |
| اوراد وظائف (مجلد) | سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی | 350 |
| حصن حصین (مجلد) مسنون دعاؤں کا مجموعہ | مولانا عاشق الٰہی بلندشہریؒ | 250 |
| بارہ ماہ کی نفلی عبادات | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 160 |
| دلائل الخیرات اعلیٰ معہ قصیدہ بردہ شریف | حضرت امام محمد المہدی | 250 |
| اوراد غوثیہ (مجلد) | حضرت شاہ محمد غوث گوالیاری | 120 |
| مجموعہ ختم شریف مع ختم خواجگان | پیر محمد امین ساجد | 120 |
| فاتحہ خوانی کا طریقہ | حضرت صوفی شیخ محمد لطیف | 50 |
| مسنون دعائیں (پاکٹ کارڈ کور) | مولانا عاشق الٰہی بلندشہری | 40 |
| مسنون دعائیں (پاکٹ پلاسٹک کور) | مولانا عاشق الٰہی بلندشہری | 50 |
| تعویذ 12 ہیرے | | |
| تعبیر الرویاء کلاں (اعلیٰ) | حضرت علامہ ابن سیرینؒ | 660 |
| سچا خواب نامہ اعلیٰ (مجلد) تعبیر نامہ غوثیہ | حاجی محمد عظیم بٹ عظیمی قادری | 350 |
| سچا خواب نامہ یوسف علیہ السلام | حاجی محمد عظیم بٹ عظیمی قادری | 280 |
| سچا خواب نامہ | سید غلام مصطفیٰ شاہ | 220 |
| سچا خواب نامہ یوسف علیہ السلام | محمد حسین آزاد اجمیری | 140 |
| خواب نامہ یوسفی معہ تعبیر نامہ غوثیہ | مولانا عبدالعلی چشتی قادری | 100 |
| خواب نامہ یوسفی | مولانا عبدالعلی چشتی قادری | 60 |
| مجموعہ فالنامہ قلندری (مجلد) | مولانا عبدالعلی چشتی قادری | 200 |
| فالنامہ قرآنی | مولانا عبدالعلی چشتی قادری | 60 |
| علم الاعداد کے مطابق ہر عدد کے منتخب ناموں کی مکمل کتاب اعلیٰ (مجلد) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 300 |
| ناموں کی مکمل کتاب (کارڈ) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 250 |
| خوبصورت نام انگلش سپیلنگ کے ساتھ (مجلد) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 200 |
| خوبصورت نام انگلش سپیلنگ کے ساتھ (کارڈ) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 180 |
| علم الاعداد اور برجوں کی روشنی میں پیارے بچوں کے اسلامی نام (مجلد) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 160 |
| اسلامی ناموں کی ڈکشنری | محمد مختار | 120 |
| پیارے بچوں کے اسلامی نام | سید اسد رضا کرمانی | 70 |
| برجوں کی روشنی میں بچوں کے نام | سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی | 80 |
| مسلمان بچوں کے نام | سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی | 50 |
| پیارے بچوں کے پیارے نام (پاکٹ) | سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی | 30 |
| لال کتاب (حصہ اول) (صدیوں پرانے عملیات و تعویذات کی نایاب کتاب) | سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی | 550 |
| لال کتاب (حصہ دوئم) (صدیوں پرانے عملیات و تعویذات کی نایاب کتاب) | سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی | 450 |
| طلسمی عملیات و تعویذات عظیمی | صوفی عبدالقادر نقشبندی مجددی | 200 |
| محفل تسخیرات (تسخیر القلوب، تسخیر ہمزاد، تسخیر جنات) | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 450 |
| روحانی عملیات کی سب سے بڑی کتاب | پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی | 600 |

## مجموعہ اوراد و وظائف

نئی کتاب

صفحات 480 ترتیب و تدوین: سید غلام مصطفیٰ شاہ گیلانی قیمت 300 روپے

آسیب و سحر کا علاج، نماز کا طریقہ، نفلی عبادات، استخارہ کا طریقہ، کاروبار میں ترقی کے وظائف، لوح قرآنی، اسماء الحسنیٰ و اسماء النبی ﷺ، اسم اعظم رشتوں کے لیے اور قرض کی ادائیگی کے وظائف، منزل، نادِ علی کبیر و صغیر، درود شریف، مسنون دعائیں، عمرہ کا مکمل طریقہ اور دیگر متفرق وظائف شامل کیے گئے ہیں۔

## 12 ماہ کی نفلی عبادات

نئی کتاب

مصنف حضرت پیر سید ارتضیٰ علی کرمانی

صفحات 176 قیمت 180 روپے

ہفتہ بھر کی عبادات۔ شب برات۔ شب قدر۔ شب معراج۔ ذوالحجہ کی دس راتیں۔ اعتکاف کی بابرکت راتیں۔ فضیلت والی راتیں۔ شب عاشورہ۔ شب معراج۔ شب برات۔ شب قدر۔ شب عیدالفطر۔ شب عیدالاضحیٰ وغیرہ۔

# ترقی معاش اور فراخی رزق کے درود شریف کے اعمال

**مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ**

## دولت کا نسخہ

شرح احیاء علوم دین میں روایت ہے کہ کثرت سے نورِ کائنات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھنا فاقہ اور افلاس و غربت کو دور کرتا ہے۔ واقعی اگر کوئی عشاء کی نماز کے بعد تین سو تیرہ مرتبہ بسم اللہ کے ساتھ درود پڑھے جلد از جلد امیر ہو جائے گا۔ ایک قول ہے کہ جو کوئی درود شریف پڑھتا ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کے کاروبار کے متولی اور وکیل ہوں گے۔ حشر، حساب اور میزان میں تولنے کے وقت پل صراط پر چلنے کے وقت، اس کے علاوہ سب گناہ بخشوا کر اس شخص کو جنت میں داخل کرائیں گے۔ ان شاء اللہ۔

(ترتیب الصلوٰۃ)

## بے بہا رزق کے لیے

مولانا عبد الغفار صاحب فرماتے ہیں کہ جو شخص فجر کی نماز کے بعد روزانہ ساٹھ (۶۰) مرتبہ درود تاج کا ورد کرے اور نماز عصر و عشاء کے بعد تین تین مرتبہ اس درود پاک کو پڑھنے کا اہتمام کرے تو رزق کے بے بہا دروازے کھل جائیں گے۔

## کاروبار میں برکت

جو شخص یہ درود شریف اپنی دکان یا دفتر میں بیٹھ کر کثرت سے پڑھے گا، اس کے کاروبار میں (ان شاء اللہ تعالیٰ) خوب ترقی ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ وَ صَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنَاتِ وَ الْمُسْلِمِيْنَ وَ الْمُسْلِمَاتِ۔

## رزق میں برکت نصیب ہو

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَ هَبْ لَنَا۔ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا مِنْ رِزْقِكَ الْحَلَالِ الطَّيِّبِ الْمُبَارَكِ مَا تَصُوْنُ بِهٖ وُجُوْهَنَا عَنِ التَّعَرُّضِ اِلٰى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ (ذریعۃ الوصول)

ابو عبد اللہ قسطلانی رحمہ اللہ کو خواب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی۔ انہوں نے اپنی غربت اور فقر و فاقہ کی شکایت کی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو یہ درود پڑھنے کو فرمایا۔

## حلال روزی میں برکت اور وسعت کے لیے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ وَ صَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنَاتِ وَ الْمُسْلِمِيْنَ وَ الْمُسْلِمَاتِ۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کوئی چاہے کہ اس کا مال زیادہ ہو جائے اور روز افزوں ترقی کرے، اسے چاہیے کہ یہ درود شریف پڑھے۔

# حزب السید الطاہر علاؤ الدینؒ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی سیدنا محمد علی الہ واصحابہ اجمعین سید القاھر بن علی اعدائب العلمین ۔ سبحان الملک الحق المبین العزیز المعین ۔ سبحان ربك زوالبطش الشدید، فقال لما یرید ۔ یا والم ۔

اللھم انی اسئلك ان تقضی حاجتی وتحسب دعوتی وسبحینی واھلی واولادی وعوضی وما رجبتنی و ماملکت ایمانی من العاصبین والظالھن والحکومۃ وخلقك اجمعین یا قادر ۔

اللھم یا قاضی الحاجات یا مجیب الدعوات یا عظیم ۔

اللھم الصف عنا جور ھذہ الحکومت وھذہ الامۃ واشر ارھادفسا قھا ولا تستطھم علینا یا اللہ ۔

اللھم انصر نی علی اعدای وعلی ھن عاوالی وعلی من اذانی وعلی من اراد تئذ بیتی بحرمۃ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وعلی الہ واصحابہ وسلم ۔ وسیعرف الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون ۔ اعوذ باللہ رب العباء من الظلم والد شوہ والفسق والفساد فی ھذہ الدولۃ وھذاہ البلادوانزل فھر ك علیھم ولا تسلطھم علینا ۔ یاحق ۔ اعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطن الرجیم ۔ اعذ نفسی وزوجبتی واولادی ومرضی ومالی ۔ وما ء ھبتنی ومتاعی ومالملکت ایمانی باللہ العلی العظیم ۔ واشھد ان لا الہ الااللہ الملك الحق المبین ۔ جل جلالہ اللہ واشھدان سیدنا محمد رسول اللہ صادق الوعدالامین ۔ وصلی اللہ علیہ وسلم فی کل عصمت حین ۔

اللھم انی اعوذ بك من شر الظلم والظلمین والکفار والکافرین وامت الحاو والملحدین والمر تدین ولا دودین ۔

اللھم اخذ لھم اذلھم جمیعاً فد مدم علیھم ربھم بذنبھم فسواھا ولا یخاف عقبھا اللھم اذقھم عذاب الدنیا واذقھم عذب الاحزۃ والنار ۔

اللھم لا تسلط حلینا رئیس الدولہ ولا والی ولا متصرف ولا حاکم ولا مستنکف ۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ۔ نعوذ باللہ من شر الملك والصغیر والمتصبی والا شرارومن شر الیل وشر بالنھارہ ربنا لا تسلطھم عکینا اللھم نجعلك فی تحررھم ونعوذ بك من شرورھم ۔ اللھم ایزل نعھدك وضعبك علی شیاطین الا نس وشیاطین۔ کحن والحکام والجبات الولات والمعتھبین فی القوۃ اولین والمرتشین والظلمن وعلی اعداء اللہ رب العلمین ۔

اللھم نجنا من المطو فین وکلاھم الجشعین ۔ وعلی اعداء دین سیدنا محمد الا سلام صلی اللہ علیہ والہ واصحابہ وسلم ۔ فصت علیھم رب سقط عذاب ان ربك لبا المصادوان اللہ لا یخلف المیعاد ۔

اللھم النصر الاسلام روالمسلمین وعلی کلما ست الحق والدین ۔ اللھم النصر من نصرالا سلام واجعلنا منھم وادخل واخذل من ارادحذل الا سلام ولا تجعلنا منھم ۔

وصل اللہ تبارك وتعالی علی سید نا محمد وعلی الہ وصحبہ وحزبہ وحذہ امین ۔

اس حزب الطاہر یہ کے فوائد اور خاص خصوصیات بے حد حساب ہیں جبکہ ایام حج اور طواف کعبہ شریف اور ختم غوشیہ قادریہ کے بعد پڑھی جائے۔

صبح ومغرب کی نماز کے بعد سات سات مرتبہ پڑھیں اور سخت ضرورت آجائے تو اکیس (۲۱) مرتبہ ہمیشہ پڑھا کریں۔

# جادو اور جنات سے نجات کے مجرب اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### ہر قسم کے جادو اور جنات کا علاج

عارف باللہ حضرت شاہ نفیس الحسینی رحمہ اللہ کے حوالے سے حضرت مولانا یوسف رحمانی صاحب دامت برکاتہم (ٹنڈو آدم) نے فرمایا کہ حضرت نفیس شاہ صاحب رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ فجر کے بعد گیارہ (۱۱) بار منزل پڑھی جائے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراھیمی۔ ان شاء اللہ ہر قسم کا جادو اور جنات کا اثر لازمی ختم ہو جائے گا۔

### جنات جادو کے اثرات سے نجات کا قرآنی دم

ہر نماز کے بعد اول و آخر سات بار درود شریف کے ساتھ آیت الکرسی اور چاروں قل سات سات بار پڑھ کر اپنے اوپر اور پانی پر دم کیا کریں۔ دن بھر پانی پئیں۔ رات کو دروازے، کھڑکی اور بستر پر چھڑک کر سوئیں۔ نیز یہی عمل پڑھ کر حصار کر کے سوئیں۔

### سخت ترین جنات اور جادو سے خلاصی کے لیے

مولانا قاری عطاء اللہ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ سخت ترین جنات، آسیب اور جادو بندش نظرِ بد اور اس قسم کے مصائب سے چھٹکارے کے لیے گیارہ (۱۱) مرتبہ درود تاج گیارہ (۱۱) دن تک پڑھیں تو اللہ کے فضل و کرم سے آپ ان آفتوں سے نجات پالیں گے۔

### چوبیس گھنٹے میں جادو جنات سے نجات کا ہانڈی والا عمل

ایک مٹی کی کوری ہانڈی لے کر اس میں ہفتہ یا منگل کے دن سوا پاؤ ثابت کالی ماش ڈال کر سات، اکیس یا اکتالیس بار عامل وہ عمل پڑھے، جو جادو اور جنات کی کاٹ کے لیے استعمال کرتا ہے۔۔ ایسا تین بار کریں۔ پھر ڈھکنا بند کر کے آٹے سے ہر طرف سے منہ بند کر دیں۔ ذرا بھی سوراخ نہ رہے۔ اب مریض کو چارپائی پر لٹا دیں۔ اور ہانڈی کو مریض کے اوپر سے سات چکر دیں۔ ہانڈی کا مریض کے جسم سے لگنا ضروری ہے۔ اگر عورت ہو تو اس پر سفید چادر ڈال دیں۔ پھر ہانڈی واریں۔ ہر چکر پر ایک بار خاص کلام پڑھ کر ہانڈی پر دم کریں۔ سات چکروں کے بعد ہانڈی کو چولہے پر فوراً رکھ دیں اور نیچے تیز آگ جلائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چوبیس گھنٹہ کے اندر اندر ہانڈی سے بدبو نکلے گی اور بہت غلیظ مواد نکلے گا۔ پس جب بدبو دار غلیظ مواد نکلنا بند ہو جائے تب ہانڈی کو کسی نہر یا دریا میں پھینک دیں۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے تمام تر اثرات دور ہو جائیں گے۔ اور مریض کا جسم ہر قسم کے سحر و جادو اور آسیبی و جناتی اثرات سے پاک ہو جائے گا۔

یہ عمل ایسے لوگوں کے لئے بھی کیا جا سکتا ہے جو ایک عرصہ سے لا علاج امراض میں مبتلا ہوں۔ ادویات اپنا اثر چھوڑ چکی ہوں۔ ڈاکٹر و حکماء علاج سے عاجز آ چکے ہوں۔ اور کسی علاج سے صحت یاب نہ ہو پاتے ہوں۔ ان کے لئے ایک بے نظیر اور سریع الاثر علاج ہے۔ یہ عمل ہفتہ یا منگل کے روز ہی کرنا ہے۔

### عمل برائے ردِ سحر و آسیب وغیرہ

صبح اور مغرب کی نماز کے بعد درود شریف تین مرتبہ، سورۂ فاتحہ تین مرتبہ، سورۂ کافرون تین مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے اپنے جسم کے اگلے حصے پر پھیر لیا کریں۔ اسی طرح سورۂ اخلاص تین مرتبہ، معوذتین تین مرتبہ اور درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے اپنے جسم کے پچھلے حصے پر پھیر لیا کریں۔ ان شاء اللہ العزیز کسی بھی قسم کا اثر نہ ہوگا۔

### سحر زدہ اور جنات کے مریض کا علاج

مندرجہ ذیل وظائف پڑھ کر دم کریں اور پانی پر دم کر کے پلائیں:

(۱) چاروں قل مع بسم اللہ (۲) سورۂ فاتحہ (۳) سورۂ بقرۃ کی پہلی پانچ آیات (۴) آیت الکرسی (۵) سورۂ بقرۃ کا آخری رکوع (۶) سورۂ جن کی پہلی چار آیات۔

# دفع جن و جنون

حافظ شفیق الاسلام

اگر کسی پر جن و آسیب کا اثر ہو یا دماغ خراب ہو گیا ہو تو اس کو سامنے بٹھا کر اس پر یہ آیتیں پڑھ کر دم کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مریض آسیب و جن تندرست ہو جائے گا۔ (سنن ابن ماجہ، مسند احمد)

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ

*......سورۃ فاتحہ (مکمل)

*...... بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۔ الٓمّٓ ﴿۱﴾ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۛ فِيْهِ ۛ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿۲﴾ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ﴿۳﴾ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ﴿۴﴾ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۖ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۵﴾ (البقرۃ:۱-۵)

*...... وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿۱۶۳﴾ (البقرۃ:۱۶۳)

*...... اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿۲۵۵﴾ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ڐ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۲۵۶﴾ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ڛ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰۗـــُٔــھُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۲۵۷﴾ (البقرۃ:۲۵۵-۲۵۷)

*...... لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ۭ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۸۴﴾ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ﴿۲۸۵﴾ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۭ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۭ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَي الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۪ وَاغْفِرْ لَنَا ۪ وَارْحَمْنَا ۪ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَي الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۸۶﴾ (البقرۃ:۲۸۳-۲۸۶)

*...... شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَالْمَلٰۗىِٕكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَاۗىِٕمًا بِالْقِسْطِ ۭ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۱۸﴾ (ال عمران:۱۸)

*...... اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ﴿۱۱۵﴾ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ﴿۱۱۶﴾ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿۱۱۷﴾ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۱۱۸﴾ (المؤمنون:۱۱۵-۱۱۸)

*...... وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ﴿۳﴾ (الجن:۳)

*...... وَالصّٰۗفّٰتِ صَفًّا ﴿۱﴾ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ﴿۲﴾ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ﴿۳﴾ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ﴿۴﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ﴿۵﴾ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ

بقیہ ص 19

# اصحاب کہف کا خاص نقش

واجد رام پوری

ان بزرگوں کا ذکر قرآن پاک میں تفصیل سے موجود ہے، ان کے ساتھ ایک کتا بھی ہے، اس کا ذکر بھی قرآن پاک میں ہے۔ حضور علیہ السلام کو فرمایا جارہا ہے کہ اگر آپ اس کتے کو دیکھ لیں تو خوف سے پیچھے ہٹ جائیں گے۔ اس کتے کا نام بزرگوں نے قطمیر رکھا ہے، لغت میں قطمیر کے معنی قلیل اور تھوڑے کے ہیں یعنی کوئی شے زیادہ ہے، اس میں دوسری شے تھوڑی ہے تو اسے قطمیر کہتے ہیں مثلاً گیہوں یا چاول کا انبار ہے مگر اس میں خال خال کسی دوسرے غلے کے دانے بھی ہیں تو ان دانوں کو قطمیر کہتے ہیں اور خرمے کے گودے (مغز) کو بھی قطمیر کہتے ہیں۔ چونکہ اصحاف کہف گنتی میں سات ہیں اور کتا ایک ہے، اس مناسبت سے اسے قطمیر کہا گیا ہے۔ جس غار میں یہ اصحاف کہف سو رہے ہیں اس غار کے منہ پر یہ کتا بیٹھا ہے اور ان کی حفاظت کررہا ہے۔ جس طرح اصحاب کہف اس کتے کی حفاظت میں ہیں اسی طرح یہ نقش معظم بھی جس کے پاس ہوگا وہ دشمنوں سے محفوظ رہے گا۔ میں تو یہاں تک کہوں گا کہ جو شخص اس نقش معظم کا عامل بن جائے تو تیر، تلوار، پستول اور بم بھی اثر نہ کرے گا۔ یہ نقش مدوت الطرفین یعنی اجتماع ضدین ہے۔ حفاظت بھی کرتا ہے اور جدائی کا بھی اس میں اثر ہے۔

نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۶ | ۱۲۲ | ۱۲۱ |
| ۱۲۴ | ۱۲۰ | ۱۱۵ |
| ۱۱۹ | ۱۱۷ | ۱۲۳ |

اس نقش کو لکھ کر اور موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھو، ہر شخص آپ کی عزت کرے گا، مخلوق میں وقار ہوگا۔ آپ کی محبت دلوں میں ہوگی۔ جن دو ذاتوں میں ناجائز دوستی ہو اور اس دوستی سے آپ کو نقصان پہنچ رہا ہو تو یہ کام کرو کہ ان دونوں کے ناموں کے اعداد ابجد سے نکال کر اس میں تین سو انسٹھ (۳۵۹) کا اضافہ کر کے اسی چال سے مثلث پُر کرو۔ اب ایک روٹی کا آٹا گوندھو لیکن پانی میں اس نقش کو اس قدر دھوؤ کہ کوئی اثر کاغذ پر نہ رہے۔ اگر وہ کاغذ بھی پانی میں گھل مل جائے تو اور بھی اچھا ہے، پانی اس قدر لو کہ ایک روٹی کا آٹا گندھ جائے، پانی باقی نہ رہے بلکہ ضرورت ہو تو اور پانی دوسرا ڈال لو۔ مگر تعویذ والے پانی کا ایک قطرہ بھی باقی نہ رہے، اس کی ایک روٹی پکاؤ اور دونوں کو آدھی آدھی کھلا دو۔ دونوں میں جدائی ہوجائے گی۔ اگر موقع ایسا ہے کہ آپ دونوں کو نہیں کھلا سکتے تو روٹی آدھی آدھی دو کتوں کو کھلا دو۔ کتوں کے کھلانے کی بات کچھ کمزور ہے مگر مجبوری میں سب جائز ہیں۔

## بقیہ (ص 18): دفع جن و جنون

الْكَوَاكِبِ ﴿۶﴾ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ﴿۷﴾ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ﴿۸﴾ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ﴿۹﴾ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿۱۰﴾ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ﴿۱۱﴾ (الصّٰفّٰت:۱-۱۱)

* ...... هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿۲۲﴾ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿۲۳﴾ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۲۴﴾ (الحشر:۲۲-۲۴)

* ......سورۂ اخلاص معہ بسم اللہ (مکمل)
* ......سورۂ فلق معہ بسم اللہ (مکمل)
* ......سورۂ ناس معہ بسم اللہ (مکمل)

# روحانی علاج گاہ کی خاص روحانی خدمات اگست ۲۰۲۱

## افسران رحکّام کو مسخر کرنے کے لیے

جولوگ یہ چاہتے ہیں کہ ان کے افسران ان کی نظر میں ان کی عزت ہو، غلط رویہ نہ رکھیں، خلاف ناجائز اقدام نہ کریں، سازشیں نہ کریں، تو یہ خاص عمل کروائیں، ان شاء اللہ، اس کے کروانے سے وہ افسر عمل کروانے والے کا مسخر ہوجائے گا اور اس کے خلاف کوئی بھی کام نہ کرے گا۔

بارہ (12) روز کا عمل ہے۔ جولوگ یہ عمل کروانا چاہیں، وہ ھدیہ ادا کر کے کرواسکتے ہیں۔ ایک وقت میں ایک ہی افسر کے لیے عمل کیا جائے گا۔

**ھدیہ** 2400 روپے | اگست 2021 کے لیے 2000 روپے

## مہلک، لاعلاج، جان لیوا اور بڑے امراض سے شفا

اگر کوئی کسی ایسی بیماری میں مبتلا ہے جو جان لیوا ہو، ڈاکٹروں نے لا علاج قرار دے دیا ہو، کسی طرح بیماری سے شفایابی نہ ہو رہی ہو اور حالت مزید بگڑتی جارہی ہو...... بڑے امراض جیسے کینسر، دل کے امراض، گردے فیل، جگر خراب یا کوئی بھی بڑا مرض ہو...... اس عمل کو کروائیں۔ ان شاء اللہ، بیماری سے شفا ہونا شروع ہوجائے گی۔ یہ عمل بارہ (12) روز کا ہے۔

**ھدیہ** 4800 روپے | اگست 2021 کے لیے 4000 روپے

## حصولِ اولاد...... حمل ٹھہرنے کے لیے

اولاد ایک نعمت ہے۔ جن کے پاس نہیں ہوتی، وہی اس دُکھ کو سمجھتے ہیں۔ اگر شوہر اور بیوی میں کوئی طبی نقص نہ ہو اور پھر بھی کوشش کے باوجود اولاد نہ ہو رہی ہو تو حمل ٹھہرنے کے لیے خصوصی تعویذات کا کورس حاصل کریں۔ ان شاء اللہ، ایک ردو یا تین ماہ میں حمل ٹھہر جائے گا۔

**ھدیہ** 2100 روپے | اگست 2021 کے لیے 1600 روپے

**نوٹ** زوجین کا جنات اور جادو کے اثرات سے پاک ہونا بھی ضروری ہے کیونکہ یہ اثرات بھی کئی بار رکاوٹ بن جاتے ہیں۔

## گنڈا حفظِ اطفال

بچوں کی ڈائن، سحر جادو، نظرِ بد، ام الصبیان اور چیچک کے لیے بہت مفید ہے۔ اس سے بچہ کے دانت بھی آسانی سے نکلتے ہیں اور بچہ ہر طرح سے محفوظ رہتا ہے۔

**ھدیہ** 500 روپے | اگست 2021 کے لیے 300 روپے

## حفظِ جان و مال

ایک خاص تعویذ ہے جو سحر جادو، جنات، شیاطین، نظرِ بد، چوری، آگ اور دشمنوں سے حفاظت کے لیے بہت مجرب ہے۔ اس تعویذ کو اپنے پاس رکھیں، اپنے قیمتی مال و اسباب میں رکھیں، اپنے گھر میں رکھیں...... ان شاء اللہ، اس کے فوائد حاصل ہوں گے۔

**ھدیہ** 1000 روپے | اگست 2021 کے لیے 600 روپے

## شادی نہ ہوتی ہو...... نکاح کی بندش ہو

اگر کسی کا نکاح یا شادی نہ ہو رہی ہو یا بندش لگائی گئی ہو کہ شادی نہ ہو تو اس طلسمی تعویذ کو تین ہفتے استعمال کرنے سے بندش ختم ہوجائے گی، نکاح یا شادی کی بات بن جائے گی۔

**ھدیہ** 1600 روپے | اگست 2021 کے لیے 1100 روپے

*........*........*........*

**نوٹ** تدبیر ہماری، نتیجہ اللہ جل جلالہ کو جو منظور ہو۔ دل مطمئن نہ ہو تو پہلے استخارہ کریں، پھر اطمینان ہو تو رجوع فرمائیں۔ جو ھدیہ لیا جائے گا، وہ ناقابلِ واپسی ہوگا۔

روحانی علاج گاہ دارالعمل چشتیہ
0342-7772272, 042-35410586
ruhaniilajgah
darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com
0324-7772272 ruhaniilajgah96

# حروف کے مؤکلات کی تسخیر

مرتب: اراکین روحانی درس گاہ

## الف کے مؤکل کی تسخیر

اٹھائیس (۲۸) دن کا چلّہ کریں اور ہر فرض نماز کے بعد ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ ''اَلِف'' پڑھیں اور رات کو گیارہ ہزار (۱۱۰۰۰) مرتبہ ''اَلِف'' پڑھیں۔ اور ایک بڑے سے کاغذ پر ''اَلِف'' لکھ کر اپنے سامنے رکھیں۔ جس روز مؤکل ظاہر ہوگا، پورا کمرہ منور ہو جائے گا۔ مؤکل سے عہد و پیمان کریں۔ عمل سے پہلے روزانہ یہ اضمار پڑھیں:

اَجِبْ اَیُّهَا الْمَلِكُ هَطْمَطَفِیَا ئِیْلُ بَطْیَائِیْلُ الرَّئِیْسُ الْاَكْسِیْرُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ یَا مَنْ لَهُ الْعَظْمَةُ وَالْمَجْدُ وَ الْكِبْرِیَاءُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ۔ یَارَبَاهُ یَارَبَاهُ یَارَبَاهُ یَا هُوَ یَا سَیِّدَاهُ اَسْئَلُكَ السِّرَّ الْاَعْظَمَ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ رُوْحَانِیَتَكَ وَاَلْبِسْنِیْ بِهَا نُوْرًا وَّجَمَالًا وَّ قُبُوْلًا وَّ اَهَبْنِیْ سِرًّا مِّنْ اَسْرَارِ الْاَلِفِ۔ اَصْرِفْهُ فِیْمَا اُرِیْدُ اَیُّهَا الْحَرْفُ الْمُتَحَرِّكُ مِنَ الْیَقْظَةِ وَ التَّلَقِّیْ بِشَرَفِ اِسْمِكَ وَمَا النَّارُ وَالنُّوْرُ وَ الظِّلُّ وَالْحُرُوْرُ وَ مِمَّا قَبْلَ بِالنَّهَارِ وَبِمَا اَخْرَجَهُ الْقَدِیْمُ مِنْ قَدِیْمٍ وَ بِسِرِّ مَا وَضَعْتَ فِی الَّوْحِ الْمَحْفُوْظِ مِنَ الْعِلْمِ مَنْشَاءُ الْاُمُوْرِ اِمْدَادُكَ الْاَلْفَ وَ بِاَمْرِكَ النَّافِذِ بِكَلْیَلْیَا وَ مَلْیَالِیَا۔ طَلْیَا وَ هلیا وَ مَرْیَا وثبا و هثیا۔ وَ بِاَلِفِ الْاَهْرِ وَ بِحَقِّ اَهْیَا اَشْرَاهِیَا اذونائی۔ اَصبَاوْثِ الِ شیدَائی وَالْاَمْرُ الْعَظِیْمُ اَبُوالرَّئِیْسُ الْاَكْسِیْرُ همطهلفیائیل اَنْ تَتَوَكَّلُوْا۔ اَلْعَجَلَ اَلسَّاعَةَ اَلْوَحَا۔

## تسخیر مؤکل قمری حرف ''الف''

جناب قیصر احمد بی اے تحریر فرماتے ہیں کہ یہ عمل ''حرفِ الف کا قمری مؤکل'' تسخیر کرنے کا عمل بتا رہے ہیں۔ یہ خاموش مؤکل آپ کے تمام جائز کاموں میں مددگار ثابت ہوگا۔ ہر ایسے سوال کا جواب بتائے گا، جو مریض جسمانی و روحانی سے متعلق ہوگا۔

طریقہ: دیسی مرغی کے بارہ عدد انڈوں کو لے کر ایک خوبصورت بکس میں محفوظ کر لیں اور فریج میں رکھ دیں۔ چاند کی پہلی تاریخ کو رات کو اکیلے کمرہ میں بخور کستوری یا عود یا پھر لوبان وصندل کا جلائیں۔ بکس سے ایک انڈہ نکال کر سامنے رکھیں اور حرف الف کے مؤکل ''اِیقَائِیْلُ'' کیلئے درج ذیل تسخیری عزیمت ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار پہلے روز پڑھیں۔

عزیمت: اَجِبْ یَا اِیْقَائِیْلُ بِحُرْمَتِ یَا اَلِفُ

دوسرے روز **222**، تیسرے روز **333**، چوتھے روز **444**، بار پانچویں روز **555**، چھٹے روز **666**، ساتویں روز **777**، آٹھویں روز **888**، نویں روز **999**، دسویں روز **1110** بار، گیارہویں روز **1210** بار اور بارہویں روز **1310** بار پڑھیں۔ اور ہر روز نئے انڈہ پر دم کر دیا کریں۔ بارہویں روز مؤکل حاضر ہوگا۔ تمام انڈے اس کو نذر کر دیں۔ شرائط طے کر لیں اور اس کی دوستی سے فائدہ اٹھائیں۔

## بقیہ (ص 39): شرفِ عطارد کے خاص اعمال

بقیہ (ص 39)

میں نام...... مقصد...... آیت آئے گی۔ مقصد میں ملازمت یا ترقی کاروبار آئے گا۔ ملازمت بیرون ملک بھی لکھ سکتے ہیں۔ وقت مقررہ پر عرق گلاب و زعفران سے نقش تیار کریں۔

مثال: احمد بن زینب کو ملازمت ملے

❶ ۴ خانے احمد زینب ❷ ۴ خانے ملازمت ❸ ۴ خانے آیت کا پہلا حصہ ❹ ۴ خانے آیت کا دوسرا حصہ

۷۸۶

| احمد زینب | ملازمت | ان الله هوالرزاق | ذوالقوة المتین |
|---|---|---|---|
| ۴۶۸ | ۱۷۷۳ | ۱۲۳ | ۵۱۷ |
| ۱۷۶۲ | ۴۶۵ | ۵۲۰ | ۱۲۴ |
| ۵۱۹ | ۱۲۵ | ۱۷۷۱ | ۴۶۶ |

# جہانِ حاضرات

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## حاضرات

اللہ کی رحمت نبی ﷺ کا نام پیارا پیارا

حاضرات جلد حاضر ہو بحق اسماعیلؑ و سارہؑ

۶۶ ۷۸۶ ۶۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۹ | ۱۶۲ | ۱۶۵ | ۱۵۱ |
| ۱۶۴ | ۱۵۲ | ۱۵۸ | ۱۶۳ |
| ۱۵۳ | ۱۶۷ | ۱۶۰ | ۱۵۷ |
| ۱۶۱ | ۱۵۶ | ۱۵۴ | ۱۶۶ |

۶۶ حاضرات حاضر شو حاضر شو ۶۶

طریقہ: کسی طفل نابالغ کو نہلا دھلا کر پاکیزہ کپڑے پہنا کر اور کپڑوں پر خوشبو وغیرہ لگا کر سیاہ خانہ میں عطر لگا کر بچہ کو سیاہ خانہ میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور عامل سیاہ خانہ پر اور بچہ کی آنکھوں پر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی اور مندرجہ بالا عزیمت

اللہ کی رحمت نبی ﷺ کا نام پیارا پیارا

حاضرات جلد حاضر ہو بحق اسماعیلؑ و سارہؑ

۲۸ بار پڑھ کر بچہ پر اور نقش پر دم کریں اور بچہ سے دریافت کرتا رہے کہ سیاہ خانہ میں کچھ نظر آ رہا ہے۔ جب بچہ کہے کہ ہاں کوئی نورانی شکل یا بزرگ باریش نظر آ رہے ہیں تو پھر عامل بچہ کے ذریعے اپنا سلام اور بچہ کا سلام عرض کرائے اور سلام کے بعد جو بھی پوچھنا ہو بچہ کے ذریعے دریافت کریں۔ ان شاء اللہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست سچ پر مبنی ہوگا۔

## حاضرات چہاردہ معصومین علیہم السلام

یہ حاضرات معمولی حاضرات نہیں جیسا کہ نام سے ظاہر ہے۔ یہ حاضرات قابل احترام و مقدس حاضرات ہے۔ اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف و قدر کی جائے کم ہے۔ یہ ایک گوہر نایاب ہے جس کی مثال ملنا دنیا میں بہت مشکل ہے۔ اس حاضرات کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ حاضرات کے تمام سوالات کے جوابات سو فیصد درست دیتی ہے۔ زندگی ہو یا موت۔ آنے والے واقعات سو فیصد درست بتاتی ہے۔ عامل کیلئے شرط یہ ہے کہ وہ صوم و صلوٰۃ کا پابند ہو۔ جھوٹ سے پرہیز کرے، کسی کی غیبت نہ کرے۔ رزق حلال کھائے۔

۶۶ ۷۸۶ ۶۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۶۵ | ۱۳۶۸ | ۱۳۷۲ | ۱۳۵۸ |
| ۱۳۷۱ | ۱۳۵۹ | ۱۳۶۴ | ۱۳۶۹ |
| ۱۳۶۰ | ۱۳۷۴ | ۱۳۶۶ | ۱۳۶۳ |
| ۱۳۶۷ | ۱۳۶۲ | ۱۳۶۱ | ۱۳۷۳ |

۶۶ حاضرات حاضر شو حاضر شو ۶۶

**توشہ:** حاضرات کرنے سے پہلے عامل و معمول دونوں وضو کریں۔ چھ عدد اگر بتی سلگائیں، کمرہ پاکیزہ ہو۔ ڈیڑھ پاؤ برفی، پانچ عدد گلاب کے پھول۔

**طریقہ:** ایک سفید کاغذ پر مندرجہ بالا نقش بنائیں اور سیاہ دائرہ پر عطر گلاب لگائیں اور بچہ کو سیاہ دائرہ میں دیکھنے کو کہیں۔ بچہ پر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی اور گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر پھونکیں اور سیاہ دائرہ پر دم کریں۔ تھوڑی ہی دیر میں مقدس و پاک قابل احترام حاضرات کا نزول ہوگا جس سے آپ جائز دنیاوی مسائل کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ اس حاضرات کے ذریعے آپ گھر بیٹھے مقدس مقامات کربلا معلی، مکہ، مدینہ منورہ غرض ہر مقدس مقام کی سیر کر سکتے ہیں۔ اس حاضرات کے ذریعے آپ دینی و دنیاوی کام بھی لے سکتے ہیں۔ جوں جوں آپ حاضرات کرتے رہیں گے اسی طریقے سے آپ پر اس مقدس حاضرات کے اسرار و رموز منکشف ہوتے رہیں گے۔ شرط یہ ہے کہ عامل و معمول کسی سے بھی ان واقعات کا ذکر نہ کرے ورنہ آئندہ کیلئے حاضرات نہ کھلے گی۔ یہ حاضرات بڑوں پر بھی کی جا سکتی ہے۔ چھوٹے وبڑے کی کوئی قید نہیں بس انسان کو پرہیزگار و متقی ہونی چاہیے۔

# بانجھ پن سے نجات اور حصولِ اولاد کے روحانی اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

بانجھ پن کی طبی وجوہات پتہ کی جائیں اور پھر ان کا علاج بھی کیا جائے۔ نقص ہونے کی صورت میں لازمی جسمانی علاج کیا جائے ورنہ مراد حاصل ہونے میں تاخیر بھی ہوسکتی ہے اور ناکامی بھی۔ (خ)

### روٹی پر لکھ کر کھانے کا عمل

جو عورت بانجھ ہو، وہ صبح نہار منہ روٹی کے ٹکڑے پر سورۃ آل عمران کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ لکھ کر کھائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسے حمل ٹھہر جائے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے:

هُوَ الَّذِيْ يُصَوِّرُكُمْ فِي الْاَرْحَامِ كَيْفَ يَشَآءُ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿٦﴾ (ال عمران:٦)

### قرارِ حمل

اگر بانجھ عورت سات روز تک روزہ رکھے اور پانی سے افطار کرے اور بعد افطار کے اکیس (۲۱) بار ''اَلْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ'' پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، حمل قرار پائے اور اولاد ہو۔

### بے اولاد کیلئے

بے اولاد افراد کیلئے یہ بہت قیمتی اور تیر بہدف عمل ہے۔ اس کی برکت سے ان شاء اللہ تعالیٰ گود اولاد سے بھر جائے گی۔ عمل یہ ہے: دو عدد مرغی کے انڈے ابال کر ان کے چھلکے اتار کر باوضو ایک انڈے پر یہ کلمات لکھیں:

وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْىدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ﴿٤٧﴾ (الذاریات:٤٧)

اور دوسرے انڈے پر یہ کلمات لکھیں:

وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ ﴿٤٨﴾ (الذاریات:٤٨)

پہلا انڈہ مرد کھائے اور دوسرا انڈہ عورت کھائے اور لگاتار اکیس (۲۱) روز تک یہ عمل مسلسل جاری رکھیں اور اس دوران میاں بیوی خلوت کرتے رہیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حمل قرار پائے گا اور اولاد ہوگی۔

### بانجھ پن دور کرنے کے لیے

مولانا عطاء اللہ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ بانجھ عورت اکیس (۲۱) چھوہاروں پر درودِ تاج سات (۷) مرتبہ پڑھ کر دم کرے (یا کوئی دوسرا شخص دم کردے) اور ہر روز ایک چھوارا عورت کو کھلائے۔ اور حیض سے فارغ ہونے کے بعد غسلِ طہارت کرے اور میاں سے خلوت کرے۔ اللہ کے فضل سے فرزندِ صالح پیدا ہوگا۔

### حصولِ اولاد کے لیے سات جمعرات کا عمل

عروجِ ماہ نو چندی جمعرات، اول و آخر درود پاک سورۂ فاتحہ معہ آمین گیارہ (۱۱) بار پانی پر دم کر کے میاں بیوی سات جمعرات پیتے رہیں۔ ان شاء اللہ، حمل قرار پائے گا اور اولاد ہوگی۔

### برائے عقیمہ

حضرت مولانا سید زوار حسین شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے یہ آیت لکھے،

وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى ؕ بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا ؕ (الرعد:۳۱)

پھر اس تعویذ کو عورت کی گردن میں باندھے۔

### اولاد سے ناامید حضرات کے لیے

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ؕ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿١٧﴾ (المآئدہ:١٧)

جو حضرات اولاد کی پیدائش سے ناامید ہو جائیں یہ آیت اکتالیس (۴۱) دن تک روزانہ تین سو (۳۰۰) بار پڑھ کر کسی شیریں چیز پر دم کرلیں اور میاں بیوی دونوں آدھا آدھا کھالیں تو ضرور امید بر آئے گی۔ ان شاء اللہ

# شوہر کی اصلاح کے روحانی اعمال

## مرتب: اراکین روحانی درس گاہ

### شوہر کا رویہ درست ہو

نمازِ فجر کے بعد اول و آخر تین تین بار درود شریف اور ایک سو (۱۰۰) بار سورۂ اخلاص پڑھ کر تصور میں اپنے شوہر کے دماغ اور دل پر دم کر دیں۔ یہی عمل رات کو جب سونے کے لیے بستر پر لیٹیں، تو کریں۔ رات کو سورۂ اخلاص اکتالیس (۴۱) بار پڑھنی ہے۔ مدت عمل کم از کم چالیس (۴۰) یوم اور زیادہ سے زیادہ نوے (۹۰) یوم ہے۔ ان شاء اللہ، شوہر کا رویہ بھی درست ہوگا اور تعلقات میں بھی بہتری آئے گی۔

عمل کے دوران شوہر سے کسی بھی قسم کا جھگڑا کرنے سے پرہیز کریں۔ زبان کے زخم بہت تیزی سے اثر کرتے ہیں۔ یہ نہ ہو کہ چند دن کے عمل سے جو فائدہ ہو، وہ ایک لڑائی سے ہی ختم ہو جائے۔

### شوہر کا دوسری عورت سے تعلق ختم ہو

اس وظیفہ کو مسلسل اکیس یوم کرنا ہے۔ کوشش کریں کہ نمازِ تہجد کے بعد کریں۔ ورنہ رات کو عشاء کے فرضوں کے بعد والے نفلوں میں تہجد کی نیت کر کے نفل پڑھیں اور پھر یہ وظیفہ پڑھیں۔ وظیفہ کے بعد خوب عاجزی سے دعا مانگیں اور پھر وتر پڑھ لیں۔

اول و آخر گیارہ بار درود تنجینا اور درمیان میں اکیس بار یہ وظیفہ پڑھیں:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَظِیْمُ الْحَکِیْمُ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِیْمِ۔

### شوہر صحیح طریقے سے بات کیا کرے

اگر کسی کا شوہر صحیح طریقے سے بات نہیں کرتا، ناراض رہتا ہے تو اس کے لیے یہ عمل کریں۔ "یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ" کو تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ روزانہ چینی پر پڑھ کر دم کریں اور روزانہ یہ چینی کسی طرح اپنے خاوند کو کھلا دیا کریں۔ کسی بھی چیز میں ملا کر یا میٹھا بنا کر استعمال کروائیں۔

### بہت غصہ کرنے والے شوہر کا علاج

اگر کسی کے شوہر بہت غصہ کرتے ہوں، توڑ پھوڑ تک کر دیتے ہوں تو ان کے علاج کے لیے صلی اللہ علی النبی الامی...... اس درود شریف کو پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھ کر پانی اور چینی پر دم کر کے شوہر کو استعمال کروائیں۔ اول و آخر تین تین بار درودِ ابراہیمی پڑھیں۔ مسلسل اکیس یوم وظیفہ کریں۔ ناغہ کے دنوں میں بھی یہ وظیفہ کرنا ہے۔

### خاوند کے غصہ کو ختم کرنے کا وظیفہ

جس عورت کے خاوند کو بہت غصہ آتا ہو، وہ جب بھی شوہر کو پینے کے لیے پانی دے، تو اس پر بیس (۲۰) مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر دم کر کے پلا دے۔ ان شاء اللہ خاوند کا ناجائز غصہ بالکل ختم ہو جائے گا۔

### شوہر بیوی کو لینے آئے

اگر کسی خاتون کا شوہر اس کو میکے چھوڑ گیا ہو اور لینے نہ آتا ہو تو اکیس دن تک روزانہ گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ، اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف، "اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَیْهِ رٰجِعُوْنَ" پڑھیں۔ دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھ کر یہ عمل کریں۔ اختتام پر شوہر کو تصور میں لا کر دم کر دیں اور یہ تصور کریں کہ وہ آپ کو لینے آ گئے ہیں۔ ان شاء اللہ، اکیس دن میں کسی بھی دن وہ آپ کو لینے آ جائیں گے۔ جس دن میں آئیں، چلی جائیں۔ لیکن عمل کو اکیس دن پورا کریں۔ اگر سسرال میں ایک ہی وقت پڑھنے کا موقع نہ ملے تو نمازوں کے بعد پڑھ لیا کریں۔ تعداد گیارہ سو پوری کرنی ہے۔

سسرال جانے کے بعد دوبارہ رابطہ کریں۔ پھر مزید راہنمائی کی جائے گی۔ ان شاء اللہ

# نورانی پیالے

روحانی علاج میں

استعمال ہونے والے خاص نورانی پیالے جن کو ہر کوئی استعمال کر کے فیض اٹھا سکتا ہے۔ کسی اجازت کی ضرورت نہیں ہوتی۔ طریقۂ استعمال بھی بہت آسان۔ شرط صرف باوضو ہاتھ لگانا ہے۔ مختلف مقاصد کے لیے مختلف کلاموں کے نورانی پیالے مختلف سائزوں میں دستیاب ہیں۔

Size: 10cm Round, Rs. 75/-



Size: 8cm Round, Rs. 50/-





Size: 16cm Round, Rs. 220/-



Size: 12cm Round, Rs. 100/-

| | | | |
|---|---|---|---|
| آیات شفا | ہر طرح کی بیماری کے علاج کیلئے۔ | سورۂ رحمٰن | جگہ پر رحمت، جنات سے نجات اور بڑی بیماری سے شفا۔ |
| سورۂ یٰسین | جادو سے نجات، حصول برکت اور گھر والوں کی آپس میں محبت۔ | چاروں قل | جگہ و مریض کی جادو، جنات، آسیب اور نظر بد سے نجات۔ |
| سورۂ مریم | حصول اولاد، بانجھ پن، خوشحالی، دولت اور ہر بیماری سے صحت کیلئے۔ | آیت الکرسی | جادو، جنات، خاص کر شیطانی نظر بد و اثرات ختم کرنے اور حفاظت کیلئے۔ |
| اسماء الحسنیٰ | برائے حصول ملازمت، حصول اولاد، حصول محبت، دل نرم کرنے کیلئے۔ | سورۂ مزمل | کشائش رزق، ترقی کاروبار، مشکلات کے حل، دشمن سے نجات کیلئے۔ |

**طریقۂ استعمال:** پیالے میں پانی ڈال کر رات کو بسم اللہ پڑھ کر ڈھک کر رکھ دیں۔ صبح نہار منہ اور دن بھر وہ پانی استعمال کریں۔ اگر پانی چھڑکنا ہو تو چھڑک بھی سکتے ہیں۔ غسل ضروری ہو تو پیالے کے پانی کو غسل والے پانی میں ملا کر غسل بھی کیا جا سکتا ہے۔ پانی ہمیشہ ڈھک کر رکھیں۔ جب بھی ڈھک کر رکھیں، ہمیشہ بسم اللہ پڑھیں۔ بہتر ہے کہ روحانی معالج کی تجویز اور ھدایات کے مطابق استعمال کریں۔ پیالوں کے مختصر خواص درج ذیل ہیں:

نوٹ: پیالوں کی مکمل ورائٹی کے لیے اس لنک پر جائیں۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ کریں۔ https://bit.ly/2PTx9RN

# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## بادی بواسیر سے نجات

**سوال** مجھے چار سال سے بادی بواسیر کی تکلیف ہے۔ اس کا کوئی روحانی علاج تجویز فرمادیں۔ آپ کی بہت مہربانی ہوگی۔ (کاشف، لاہور)

**جواب** بواسیر کے لیے بیٹھنے والا کام زیادہ نہ کریں اور بڑا گوشت، تیز مرچ مصالحے اور ہر قسم کے بادی کھانوں سے پرہیز کریں۔ روحانی علاج کے طور پر طہارت کرتے وقت فِعْلُنْ فِعَلْ پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ کچھ دنوں کے بعد بواسیر سے نجات مل جائے گی۔

## اداسی سے نجات

**سوال** میری والدہ کے انتقال کو ایک سال کا عرصہ ہوگیا ہے مگر مجھے ہر وقت وہ یاد آتی رہتی ہیں اور ہر وقت ان کی جدائی کی وجہ سے اداس رہتا ہوں۔ کسی قسم کا کام مجھ سے نہیں ہو رہا۔ نوکری بھی چھوٹ گئی ہے۔ ہر وقت گھر میں کمرے میں بند رہتا ہوں۔ ہر کوئی یہ کہتا ہے کہ نفسیاتی مریض بن گئے ہو، نفسیاتی علاج کراؤ مگر میں کسی نفسیاتی ڈاکٹر کے پاس نہیں جانا چاہتا۔ مہربانی کر کے میری رہنمائی فرمائیں۔ (شہزاد، راولپنڈی)

**جواب** محترم! جو حالات آپ نے لکھے ہیں، اس کے مطابق تو واقعی آپ نفسیاتی مریض بن چکے ہیں۔ ایک سال بہت ہوتا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ والدہ کی جگہ کوئی دوسرا نہیں لے سکتا۔ وہ پیار، دعائیں، خیال رکھنا جو ایک ماں رکھ سکتی ہے، کوئی دوسرا نہیں رکھ سکتا مگر اس سے بھی کسی کو انکار نہیں کہ جو اس دنیا میں آیا ہے، اس کو جانا ہے۔ کوئی جلد، کوئی دیر سے مگر جانا ہر کسی نے ہے۔ ایک مسلمان کو اللہ جل جلالہ کی رضا میں راضی رہنا چاہیے۔

میرا مشورہ یہ ہے کہ کسی قریب اللہ والے بزرگ کی مجالس میں جانا شروع کریں۔ ان کے بیان سنا کریں۔ ماہر نفسیات دو طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک سائیکولوجسٹ جو دوائی نہیں دیتا۔ دوسرا سائیکیا ٹرسٹ جو ادویات دیتا ہے۔ آپ کسی اچھے سائیکولوجسٹ کے پاس ضرور جائیں۔ ایک تعویذ لکھ رہا ہوں۔ آپ اس کو جیسا لکھا ہے، ویسے ہی نقل کر کے اس کو گلے میں ڈال لیں۔ ان شاء اللہ، آپ کو جلد اداسی والی کیفیت سے نجات مل جائے گی۔ زندگی بہت قیمتی ہے میرے بھائی! اس کو اس طرح ضائع نہ کریں۔ تعویذ یہ ہے:

| ۵۵۵۵۵۵۵۵۵۵۵۵ | △ (نقطہ) |
|---|---|

## بلڈ پریشر کنٹرول نہیں رہتا

**سوال** میرے والد صاحب دس سال سے بلڈ پریشر کے مریض ہیں۔ کافی علاج کروایا ہے مگر تھوڑی سی مشقت یا کسی ٹینشن سے بلڈ پریشر بڑھ جاتا ہے جب کہ دوائی با قاعدہ استعمال کر رہے ہیں۔ مہربانی کر کے کوئی ایسا وظیفہ بتائیں جس سے بلڈ پریشر کنٹرول میں رہے۔ (رضا، کراچی)

**جواب** اپنے والد صاحب کو کہیں کہ نماز کی پابندی کریں اور نمازِ فجر اور نمازِ مغرب کے بعد ایک سو اکتیس (۱۳۱) مرتبہ "یَاسَلَامُ" پابندی سے پڑھتے رہیں۔ ان شاء اللہ، بلڈ پریشر کنٹرول میں رہے گا۔

## آشوب چشم سے نجات

**سوال** مجھے آشوبِ چشم کا مرض ہے۔ مجھے کسی نے بتایا تھا کہ دم سے بھی علاج ہو جاتا ہے۔ مجھے بھی دم کرنے کی اجازت دے دیں اور طریقہ بھی بتا دیں۔ (مہرین، لالہ موسیٰ)

**جواب** آپ نے صحیح سنا ہے کہ آشوبِ چشم سے نجات کے لیے دم ہوتا ہے اور حیرت انگیز طور پر شفاء بھی ہو جاتی ہے۔ آپ کو اس دم کی اجازت ہے اور اگر کسی اور کو بھی ضرورت ہو تو آپ ان کو بھی اجازت دے سکتی ہیں۔ دم یہ ہے کہ روزانہ صبح و شام درج ذیل آیت پندرہ (۱۵) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ان شاء اللہ، آشوبِ چشم سے شفاء مل جائے گی۔ آیت یہ ہے:

رَبَّنَآ اَتۡمِمۡ لَنَا نُوۡرَنَا وَاغۡفِرۡ لَنَا ۚ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ۸

(التحریم: ۸)

# حُب کے مجرب اعمال

ڈاکٹر سید قمر رضا مشہدی

## چراغِ محبت... سات دن میں مطلوب حاضر

یہ آسان عمل میرے بہت تجربے کا ہے جو کرے گا مراد پائے گا۔ اگر کوئی چاہے کہ کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرے۔ تو شرف قمر جو ہر ماہ 2 دن رہتا ہے، ایک چراغ تیار کرو۔ نام مطلوب مع والدہ اور اپنا نام مع والدہ کے اعداد لے کر اس میں اسم بدوح کے اعداد 20 جمع کرو، قواعد کے مطابق نقش مربع آتشی چال میں چراغ میں پُر کرو۔ بعد از شرف قمر کے اندر زہرہ کی ساعت میں چراغ کو سامنے رکھ کر اپنا رخ مطلوب کے گھر کی طرف کر کے یا بُدُّوحُ کو کل اعداد کی تعداد کے مطابق پڑھے۔ سات دن کے اندر مطلوب سات سمندر پار بھی ہوگا تو بھی دیوانہ وار حاضر ہوگا۔

## آمدم برسر مطلب

جان لو حروف ابجد اٹھائیس ہیں، ہر کے عدد مندرجہ ذیل ہیں۔ محبت و الفت کے لیے طالب مع والدہ اور مطلوب مع والدہ کے حروف کے اعداد کو یکجا کرو۔ اور قانون عدد اسم اللہ 114 جمع کرو۔ حاصل اعداد کے حروف بناؤ۔

**مثال:**

جان لو حاصل اعداد تین ہزار ایک صد پچیس (3125)

3 کا (ج) 1000 کا (غ) مطلب (جغ) ہوا

100 کا (ق)

20 کا (ک)

5 کا (ہ)

حاصل حروف کو جمع کر کے لکھنے سے یہ جملہ بنا:

ھکقجغ

قانون کے مطابق لفظ آئیل کا اضافہ کرو۔

ھکقجغآئیل (مؤکل) پیدا ہوا۔

یہ آپ کو اسم اعظم کا کام دے گا۔

اب مؤکل کے ساتھ ان الفاظ کا اضافہ کرو بحق یا جامع

یعنی مکمل ہوا: یاھکقجغآئیل بحق یا جامع

پس ایک نیا چراغ لو۔ نوچندی جمعرات لیکن نحس نہ ہو۔ مؤکل کو بمع اضافہ کے ساتھ خوشبودار سیاہی سے پاکیزہ ہو کر منہ طرف قبلہ کے عمدہ کاغذ پر لکھو۔ بعد از نماز مغربین خاموشی کے ساتھ ساتھ اپنے سامنے چراغ جلا کر خوشبودار تیل میں کاغذ کو جلاو۔ پرہیز شرعی واجب ہوگا۔ عمل کو تین شب بجا لاؤ۔ مراد زیادہ سے زیادہ سات راتوں میں بر آئے۔ اس سے زیادہ ہرگز نہ کرو۔ مطلوب کے دیوانہ ہونے کا خدشہ ہو سکتا ہے۔

## محبت کا خاص عطر

لاجواب عمل ہے۔ اگر کسی کا معشوق روٹھ گیا ہو تو نوچندی جمعہ کو سورج نکلنے کے ساتھ ہی سورج کے سامنے بیٹھ کر ناد علی ستر (70) بار عطر چمبیلی پر یا کسی اچھی تیز خوشبو پر سات دن دم کر کے کسی طرح معشوق کو سنگھائیں یا اس کو لگادیں۔ سونگھتے ہی معشوق آپ کے عشق میں مبتلا ہوگا۔

## محبوب کی تسخیر

یا ادردائیل یا رفتمائیل بحق یا ودود

یہ اسم محبوب عورت و مرد کی تسخیر کے لیے ہے جو کہ رجوع نہ کرتا ہو۔ پوری پاکیزگی کے ساتھ ایک پیالہ شربت کا تیار کیا جائے اور اس میں عرق گلاب ڈالا جائے اور لازم ہے کہ پنجشنبہ کا دن ہو۔ پس عصر کے وقت کعبہ رُو بیٹھ کر اور آنکھیں بند کر کے مطلوب کا تصوّر کریں اور چار ہزار (۴۰۰۰) مرتبہ اسم کو پڑھیں اور جب تعداد ختم ہو جائے تو شربت کے پیالہ پر جو تیار کیا ہوا پاس موجود ہے، اسم موصوف کے مؤکلوں کی نیاز کر کے دم کریں اور خود پی لے۔ عمل کی کل مدّت سات دن ہے تا کہ محبوب مکمّل تسخیر میں آ جائے۔

**نوٹ** حب کے تمام اعمال صرف جائز جگہ کیے جائیں۔ ادارہ

## روحانی عطر: واپسی سحر

ہدیہ 300 روپے

جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے۔ اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ سحر کے اثرات نئے ہوں یا پرانے...... معمولی ہوں یا بہت ہی زیادہ...... کسی ایک شخص پر ہوں یا پورے خاندان پر...... انسان پر ہوں یا پھر کاروبار، دکان، مکان یا کسی بھی چیز پر، ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ کسی بھی جگہ اور فرد پر سے جادو کو کرنے اور کروانے والے پر واپس کرنے کے لیے ماہر عاملین کے خاص دم سے تیار شدہ روحانی عطر برائے واپسی سحر کو استعمال کریں اور فائدہ اٹھائیں۔

عاملین کے لیے زیادہ تعداد میں لینے پر خاص رعایت۔



## روحانی اگربتی: واپسی سحر

ہدیہ 250 روپے

جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے۔ اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ سحر کے اثرات نئے ہوں یا پرانے...... معمولی ہوں یا بہت ہی زیادہ...... کسی ایک شخص پر ہوں یا پورے خاندان پر...... انسان پر ہوں یا پھر کاروبار، دکان، مکان یا کسی بھی چیز پر، ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ کسی بھی جگہ اور فرد پر سے جادو کو کرنے اور کروانے والے پر واپس کرنے کے لیے ماہر عاملین کے خاص دم سے تیار شدہ روحانی اگربتی برائے واپسی سحر کو استعمال کریں اور فائدہ اٹھائیں۔

عاملین کے لیے زیادہ تعداد میں لینے پر خاص رعایت۔



## روحانی کیل

کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

جگہ کی جادو، آسیب، جنات اور شیاطین سے حفاظت کیلئے

کسی بھی جگہ کی ہر قسم کے بد اثرات سے حفاظت کے لیے روحانی علاج گاہ کے روحانی معالجین کے خاص دم شدہ لوہے کے کیل۔ ان کیلوں کو جس جگہ بھی لگایا جائے گا، اس جگہ پر جادو، جنات، آسیب و شیاطین داخل نہیں ہو سکیں گے، ان شاء اللہ۔ جگہ کا ہر کونا کیلنا عاملین اور جادو جنات کے شدید اثرات والے مریضوں کے لیے بہت فائدہ مند ہوتا ہے۔



### فی کیل: 100 روپے

کیلوں کا اثر زیادہ دیر تک قائم رکھنے کا طریقہ اور مکمل طریقہ استعمال ساتھ دیا جاتا ہے۔ شاگردوں اور زیادہ تعداد میں لینے والوں کے لیے رعایت۔



## کیلشیم پاؤڈر

دم شدہ

بیس 20 جڑی بوٹیوں سے تیار کردہ قرآنی آیات کا دم کردہ انتہائی طاقتور پاؤڈر

شوگر فری کیلشیم پاؤڈر بھی دستیاب ہے

یہ سفوف ہم جادو جنات سفلی عمل سے متاثرہ افراد کو روحانی علاج کے بعد استعمال کرواتے ہیں تاکہ منفی قوتوں کی شرارتوں سے جسمانی امراض کے ازالے کے ساتھ مریض کو قوت و طاقت حاصل ہو۔ قوت و طاقت کے حصول کے لئے یہ ایک نایاب پاؤڈر ہے۔ بالخصوص جو افراد جسمانی کمزوری و مردانہ کمزوری کا شکار ہیں، آنکھوں کے آگے اندھیرا آجاتا ہے، جن پر تھکاوٹ، سستی و کاہلی کا غلبہ رہتا ہے، کسی کام کرنے کو جی نہیں چاہتا، بے چینی و گھبراہٹ طاری رہتی ہے، جسم، ہڈیوں اور جوڑوں میں درد رہتا ہے، جوڑوں سے لیس ختم ہو چکا ہے اور جوڑوں میں گیپ آچکا ہے، ان کے لئے مفید ترین ہے۔ یہ قوت و طاقت کو بحال کرتا ہے، سستی و کاہلی کو ختم کرتا ہے، جسم ہڈیوں وغیرہ کے درد کو دور کرتا ہے، جوڑوں میں چکنائی پیدا کرتا ہے۔ خلاصہ یہ ہے سینکڑوں فوائد اور بیسیوں امراض سے نجات کا کامیاب ترین سفوف ہے۔

ہدیہ 500 روپے (125 گرام) علاوہ ڈاک خرچ

# پیر نے اپنی بیوی کے ساتھ ناجائز تعلق بنانے والے کی بہن پر جن چھوڑ دیا

نظام الدولہ

## انتہائی شرمناک اور عبرتناک واقعہ

انتقام بھی کیا چیز ہے، ہم سمجھتے ہیں کہ انسانوں سے جب کوئی اپنا انتقام لینا چاہتا ہے تو وہ اس کی زندگی اجیرن کرنے کے لئے کوئی ایسی حرکت کرتا ہے کہ اس کی روح تڑپ اٹھتی ہے۔ اس کے لئے انسان ہر حربہ استعمال کرتا ہے۔ وہ خود ظاہری اسباب کو بطور انتقام استعمال کرنے کی بجائے جادو ٹونہ بھی استعمال کرتا ہے اور کئی بار تو وہ جنات کو اس کام کے لئے استعمال کرتا ہے۔ میں جب بھی اس پہلو پر سوچتا ہوں تو کوئی نہ کوئی نیا واقعہ سوچ کا دروازہ کھول دیتا ہے۔

چند دن پہلے کی بات ہے، میں ایک بزرگ کے پاس بیٹھا تھا، ماورائی باتوں کا سلسلہ چلا تو بتانے لگے کہ انہیں خود ایک ایسے عذاب کا سامنا کرنا پڑ چکا ہے۔ بات کو کھول کر بتانے لگے کہ ”چالیس سال پہلے جب میں بیس برس کا جوان تھا مجھے ایک لڑکی پسند آ گئی لیکن وہ میری بیوی نہ بن سکی۔ اس کی شادی ایک امام مسجد سے ہوگئی۔ وہ دوسرے محلے ہی میں رہتا تھا۔ لڑکی کا نام شمائلہ تھا۔ میری کپڑے کی دکان تھی۔ شادی کے چار ماہ بعد وہ برقعہ پہنے اپنی نند کے ساتھ میری دوکان پر کپڑے خریدنے آئی۔ پہلے تو میں نے اس کو نہیں پہچانا لیکن اس کی بے قراری دیکھ کر میں چونک گیا اور جب غور کیا تو مجھے اس کی آنکھ کے بائیں تل سے پتہ چل گیا کہ وہ شمائلہ ہی ہے۔ اس نے نند کو خریداری کرائی اور خریداری سے زیادہ سے پیسے بن گئے تو کہنے لگی کہ باقی پیسے آپ کو ایک دو دن میں خود پہنچادوں گی۔ اندھا کیا چاہے دو آنکھیں۔ میرے لئے تو یہ بات قابل قبول تھی۔

مجھے یقین تھا کہ شمائلہ نے جان بوجھ کر کپڑوں کا ادھار کیا ہے۔ وہ مجھ سے پیسے واپس کرنے کے بہانے ملنا چاہتی تھی۔ ایسا ہی ہوا۔ دو روز بعد وہ آئی اور پیسے واپس کرنا چاہے تو میں نے نہیں لئے۔ اس وقت کوئی اور گاہک نہیں تھا، شمائلہ نے پہلے تو شکوے شکایات کئے کہ تم ہرجائی ہو کیونکہ میں نے شادی کے لئے زور نہیں ڈالا تھا۔ اس کی باتوں سے لگتا تھا کہ وہ شوہر کے ساتھ خوش نہیں ہے۔

اس دن کے بعد وہ ہر ہفتہ کسی نہ کسی بہانے دوکان پر آ جاتی، ہم باتیں کرتے، اس کے لئے جوس منگواتا اور کبھی پیزہ بھی منگوالیتا۔ مہینے میں ایک آدھ بار اس کو کوئی سوٹ بھی دے دیتا۔ اس کی نند اس پر حیران ہوکر سوال بھی کرتی تھی لیکن اس کی نند کو بھی ہر دوسرے ماہ ایک سوٹ مل جاتا تو وہ زیادہ سوال نہ کرتی۔ یونہی ہم دونوں میں تعلق بڑھتا چلا گیا۔

اس دن چھٹی کا دن تھا۔ میری ایک ہی چھوٹی بہن تھی، نور فاطمہ۔ پیار سے اس کو نوری کہا کرتا تھا۔ میری بڑی بے حد لاڈلی تھی۔ اللہ اس کو صحت عطا فرمائے، ابھی حیات ہے اور بچوں والی ہے۔ شام کا وقت تھا۔ اس نے خوشبو والا تیل بالوں میں لگایا ہوا تھا۔ اچانک اس نے چیخ ماری اور بے ہوش ہوگئی۔ ہم سب پریشان ہوگئے۔ اس کو تھوڑی دیر بعد ہوش آ گیا لیکن جب اس نے آنکھیں کھولیں تو اس کی آنکھیں سرخ اور آواز بھاری ہوگئی تھی۔ ایسا لگ رہا تھا کوئی جن اس کے اندر بول رہا ہے۔ یونہی عشاء تک اس کی یہی حالت رہی۔ لیکن عشا کے بعد وہ ٹھیک ہوگئی۔ ہم نے اس سے پوچھا کہ اسے کیا ہوا تھا تو اس کو کچھ یاد نہیں تھا کہ اس کے ساتھ کیا ہوا ہے۔ دو روز تک یہی کام ہوتا رہا۔ مغرب کے وقت اس کی حالت خراب ہوجاتی اور عشاء تک یہی عالم رہتا۔

ایک دن شمائلہ میری دوکان پر آئی تو میں نے اس کو نوری کی طبیعت کے بارے بتایا تو کہنے لگی کہ اس کے شوہر تعویذات کرتے ہیں اور جادو کا علاج بھی کرتے ہیں۔ ان کے پاس لے جاؤ بہن کو کیونکہ وہ صرف امام مسجد نہیں پیر بھی بن چکے ہیں۔

میں نے اسی شام نوری کو ساتھ لیا اور شمائلہ کے شوہر کبیر محمود کے پاس لے گیا۔ اس نے میری خوب آؤ بھگت کی۔ شاید اس کو شمائلہ نے بتایا ہوگا کہ نوری لوگ اس کے محلہ دار ہیں اس لئے وہ بڑا خوش اخلاقی سے ملا۔

اس نے ایک تعویذ دیا اور کہا کہ نوری پر طاقتور جن نے قبضہ کرلیا ہے۔ اور جلد نہیں جائے گا، علاج جاری رکھنا ہوگا۔ اس نے کہا کہ وہ اگلے دن خود ہمارے گھر آئے گا تاکہ ہمارے گھر کا جائزہ لے کر (بقیہ ص 47)

# اجتماع کی شرائط وضوابط

1 دار العمل چشتیہ کا سالانہ اجتماع ہر سال صفر المظفر کے مہینے میں ۶۔۷۔۸ تاریخ کو منعقد ہوتا ہے۔

2 اپنے آنے کی ادارے کو یکم صفر المظفر تک اطلاع دیں۔ اجتماع میں تشریف لانے والے تمام دوست واحباب بذریعہ خط، میسج یا فون کرکے اپنا نام درج کروالیں۔ چونکہ ایک محدود تعداد مکمل ہوجانے پر کہیں آپ آنے اور چاہنے کے باوجود بھی اس اجتماع سے محروم نہ رہ جائیں۔

3 اجتماع میں آنے والے ہر شخص کو 5 صفر (انگریزی تاریخ اور دن کا حساب لگاکر) عصر کی نماز تک اجتماع گاہ پہنچنا ضروری ہے۔ چونکہ بعد نماز مغرب اعمال شروع ہوجاتے ہیں۔

4 اجتماع میں تشریف لانے والے تمام نئے اور پرانے شرکاء کو فائدے اور بھرپور روحانی استفادے کیلئے بنائے گئے تمام اصول وضوابط کی پابندی کرنا ہوگی۔ خلاف ورزی کی صورت میں اجتماع کی انتظامیہ کو مکمل اختیار ہوگا کہ وہ آپ کو اجتماع سے واپس بھیج دیں۔

5 ملکی حالات اور سکیورٹی کے پیش نظر تمام شرکاء اجتماع اپنا اصل شناختی کارڈ اور 2 شناختی کارڈ کی کاپی لانا ہرگز ہرگز نہ بھولیں، بصورت دیگر ہم معذرت چاہیں گے۔ 2 عدد پاسپورٹ سائز فوٹو لائیں۔ 3 سفید چادر برائے خیمہ (بڑے اعمال کیلئے)۔ مسواک، خوشبو، تسبیح، تسبیح کا ؤنٹر وغیرہ ہمراہ لائیں۔

6 تین دن کے اجتماع میں شریک ہونے والے تمام شرکاء سے گزارش ہے کہ وہ اجتماع میں شریک کسی بھی فرد سے مالی یا کوئی بھی معاملہ اپنی ذمہ داری پر کریں۔ ادارہ کسی بھی قسم کے معاملے کا ذمہ دار نہیں ہوگا۔

7 اپنے اعمال کا کسی بھی ساتھی سے ذکر نہ کریں۔

## ضروری ہدایات

1 اجتماع گاہ دار العمل سے کافی فاصلے پر ہے۔ لہٰذا دار العمل آنے کی غلطی نہ کریں، بیدیاں خاص پہنچ کر جامع مسجد اللہ اکبر میں تشریف لائیں۔

2 اجتماع میں دعائے حزب البحر، دعائے حزب النصر اور دیگر بہت سارے باموکل وغیر باموکل اعمال کی ریاضت اپنی نگرانی میں کروائی جاتی ہے۔

3 باموکل اعمال کی ریاضت کیلئے تشریف لانے والے احباب اجتماع میں آنے سے 3 دن پہلے ہی ترک حیوانات کا پرہیز شروع کردیں۔

4 ہماری روحانی درسگاہ سے اجازت یافتہ اپنی تمام اجازت والی کاپیاں ساتھ لائیں چونکہ ان تمام اعمال کی خصوصی کلاسیں ہوں گی۔

5 اسی طرح اگر کسی طالب علم کو کوئی بات پوچھنی ہے یا روحانی علاج میں کوئی رکاوٹ ہے یا مزید کچھ سمجھنا چاہتا ہے تو وہ اپنے سوالات باقاعدہ کاغذ پر تحریر کرکے لائے تاکہ آپ کی مکمل رہنمائی کی جاسکے۔

6 اجتماع کے ان 3 دنوں میں روزہ رکھنا ضروری ہوتا ہے نیز سحری، افطاری کا کھانا ترک حیوانات کے پرہیز کے ساتھ دیا جاتا ہے۔ 3 دن کے کھانے اور آخری دن بکروں کے صدقے کے تمام اخراجات بذمہ شرکاء اجتماع ہوں گے۔ لہٰذا اجتماع میں پہنچتے ہی انتظامیہ کے پاس اخراجات کی رقم جمع کروانا ضروری ہے۔ 3 دن کے لنگر اور آخری دن بکرا صدقہ کیلئے فی کس اندازاً **4500/-** روپے (کمی بیشی بعد میں) ہمراہ لائیں۔

7 مختلف بیانات خاص کر جناب خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کے بیان میں تصویر کھینچنا سخت منع ہے۔ (ویڈیو ہر حال میں منع ہے)

8 اجتماع میں تشریف لانے والے نئے دوست واحباب کیلئے ہماری روحانی درسگاہ سے سکھائے جانے والے تمام فری اور فیس والے اعمال کی اجازت، ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ممبر شپ اور روحانی دکان کی تمام اشیاء اجتماع گاہ سے ہی حاصل کرسکتے ہیں۔ اس کیلئے دار العمل آنے کی ضرورت نہیں ہے۔

9 اجتماع میں ریاضتی اعمال کرنے والوں کی دستار بندی بعد نماز مغرب ہو گی۔ اجتماع کی تمام تر تفصیلات جاننے کیلئے ان فون نمبرز پر رابطہ فرمائیں۔

# حاجت پوری ہونے کے مجرب روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## حاجت جلد پوری ہو

مولانا خالد محمود صاحب نے تحریر فرمایا ہے کہ حاجت کیلئے مغرب کی فرض نماز کے بعد دو رکعت سنت میں معوذتین یعنی پہلی رکعت میں سورۂ فلق اور دوسری میں سورۃ والناس پڑھنی ہے اور اُس کے بعد دو رکعت نوافل پڑھنے ہیں۔ نفل پڑھ کر جو حاجت ہے، وہ دعا کریں۔ اُسی وقت مسجد سے باہر نکلنے سے پہلے آپ کی حاجت پوری ہوگی، ان شاء اللہ۔

## مثل تیر کے حاجتوں کے حل کا عمل

حضرت مولانا مفتی محمد اشرف صاحب مدظلہ نے تحریر فرمایا ہے کہ یہ عمل ان شاء اللہ الکافی، حاجتوں کے حل ہونے میں کافی وافی ہے اور عمل تیز تر اور زود تر ہے۔ اپنی حاجتوں کا خیال رکھتے ہوئے اللہ مشکل کشا کو ان الفاظ میں پکاریں: ”اَللّٰهُ كَافِيْ اَلْكَافِيْ وَ خَصَّتُ الْكَافِيْ وَ وَجَدْتُ الْكَافِيْ بِكَافِي الْكَافِيْ وَ كَفَانِي الْكَافِيْ وَنِعْمَ الْكَافِيْ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ“

ان کلمات کو تنہائی میں قبلہ رخ بیٹھ کر باوضو تین سو (۳۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر سات مرتبہ درود شریف ملالیں۔ ان شاء اللہ، اللہ کریم کا کرم ہوجائے گا۔ (اس عمل کو کسی خاص بڑی حاجت کے لئے پڑھیں، عام حاجتوں کے لئے نہیں۔ نیز جب تک حاجت پوری نہ ہو، یہ عمل یقین سے کرتے رہیں۔ خ)

## سورۂ یٰسین کا خاص سات روز کا عمل

بروزِ جمعہ بعد از نمازِ فجر درود شریف سو مرتبہ پھر سورۂ یٰسین (لفظ یٰسین ہر بار تین دفعہ) آخر میں درود شریف پھر سو مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں جا کر اللہ رب العزت سے اپنی حاجت طلب کریں۔ اسی طرح یہ عمل سات روز تک دہرائیں۔ مگر ہر دفعہ جب اس سورۂ شریف کو پڑھیں تو امام مبین، و محضرون، و یسبحون پر اپنی حاجت کو تصور میں لائیں اور آیت سلام قولا من رب رحیم کو ۱۴ یا ۳۴ مرتبہ دہرائیں اور ہر مرتبہ اپنی حاجت کا تصور کریں۔ جب یہ سورۃ شریف ختم ہوجائے تو یہ دعا پڑھیں:

سُبْحَانَ الْمُفَرِّجِ عَنْ كُلِّ مَسْجُوْنٍ سُبْحَانَ الْمُنَفِّسِ عَنْ كُلِّ مَدْيُوْنٍ سُبْحَانَ الْعَالِمِ عَنْ كُلِّ مَكْنُوْنٍ۔ سُبْحَانَ مَنْ جَعَلَ خَزَائِنَهُ بَيْنَ الْكَافِ وَ النُّوْنِ سُبْحَانَ مَنْ اِذَآ اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ۔ فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ۔ اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَ اَبْوَابَ خَزَائِنِ بِفَضْلِكَ وَ كَرَمِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ بِحَقِّ سُوْرَةِ يٰسٓ۔

پھر اس کے بعد دس منٹ تک خشوع و خضوع سے اپنے مقصد کی دعا مانگیں۔ اس عمل کو نئے چاند کی پہلی پیر، جمعرات یا جمعہ سے شروع کریں۔ سات دن تک کریں۔ پھر اگلے مہینے کریں۔ ان شاء اللہ، تین بار سے زیادہ کرنے کی نوبت نہیں آئے گی۔

## ذاتی گھر کا حصول

فجر کی نماز کے بعد ایک سو پچیس (۱۲۵) مرتبہ سورۂ فاتحہ، اول و آخر نو نو بار درود شریف پڑھ کر اللہ جل جلالہ سے دعا کریں۔ ان شاء اللہ، گھر کے اسباب شروع ہوجائیں گے۔ دنیاوی تدابیر بھی جاری رکھیں، صرف وظیفے پر اکتفا نہ کریں۔

## قضائے حاجت کا مجرب المجرب عمل

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝۸۷

سوا لاکھ مرتبہ دس (۱۰) نشستوں میں پڑھیں۔ ایک نشست میں تعداد بارہ ہزار پانچ سو (۱۲۵۰۰) پڑھی جائے۔ دس نشستیں دس دن میں بھی ہو سکتی ہیں اور کم دنوں میں بھی۔ الگ الگ جگہ بھی ہوسکتی ہیں اور پڑھنے والے مختلف بھی ہوسکتے ہیں۔ اول و آخر گیارہ بار ہر کوئی درود پڑھے۔

# یا قہارُ کے عامل بنیں

ہدیہ 4100 روپے

یا قہار اللہ پاک کے صفاتی ناموں میں سے جلالی صفات کا مظہر ہے۔ اس اسم اعظم کے خواص لاتعداد، ان گنت اور بے شمار ہیں۔ اس اسم اعظم کا عامل واقعی جادو جنات کیلئے بڑے بڑے ظالموں اور دشمنوں کیلئے قہر خداوندی ثابت ہوتا ہے۔ اس اسم اعظم کے عامل سے ہر قسم کے بڑے بڑے شیاطین، جنات، انسان جادوگر کانپتے اور ڈرتے ہیں۔ اس اسم اعظم کا عامل ہر طرح کے جادوگر کے ایوانوں میں زلزلے برپا کر دیتا ہے۔ یا قہار کا عامل جادو جنات کے بڑے بڑے معاملات کو چٹکیوں میں حل کر سکتا ہے۔ یا قہار کے عامل سے جنات اور شیاطین ڈر اور خوف کھاتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ناجائز دوستی ختم کرنا | دشمنوں میں جدائی | دشمن کو ذلیل کرنا | پریشانیوں سے چھٹکارا حاصل کرنا |
| دشمن، دشمنی سے باز آئیں | امراض اطفال | دفع سحر | حفاظت از شر نفس |

**کون عامل بن سکتا ہے** اس عمل کا ہر کوئی عامل بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد وخواتین...... دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**عمل کی فیس** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**خاص اجازت** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔



# یا قابِضُ کے عامل بنیں

ہدیہ 2600 روپے

یا قابض اللہ پاک کے صفاتی ناموں میں سے جلالی اسم مبارک ہے۔ یہ اسم مبارک اپنے اندر بے شمار کمالات عجیبہ رکھتا ہے۔ قدیم عاملین اور روحانی بزرگوں نے اس کے بہت ہی زیادہ کمالات بیان فرمائے ہیں۔ اس کا ایک کمال یہ ہے کہ اس کے عامل کے دل سے ہر طرح کا خوف ختم ہو جاتا ہے اور وہ بڑے بڑے خطرناک اور جان لیوا روحانی مسائل میں بلاخوف وخطرات ہاتھ ڈال سکتا ہے۔ قبرستان، جنگلوں، ویرانوں، بیابانوں کی چلہ کشی بڑے اعمال کی ریاضت کا رعب اور ان کا انجانا خوف اس کے دل ودماغ سے ختم ہو جاتا ہے، اس عمل کے عامل ہر طرح کے ناجائز کاموں کی بندش لگا سکتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھوک سے محفوظ | بداثرات سے حفاظت | بدکار عورت کی اصلاح | برائے حب |
| حمل کی حفاظت | تحفظ از سحر | حل المشکلات | دشمن، دشمنی سے باز آئیں |

**کون عامل بن سکتا ہے** اس عمل کا ہر کوئی عامل بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد وخواتین...... دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**عمل کی فیس** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**خاص اجازت** جو لوگ چلّہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

# فلیتۂ قاف کا پیڈ

مفتی عرفان مدنی نے اپنی کتاب المنجیات میں اس فلیتہ کو شامل کیا ہے۔

**مکمل پیڈ کا ھدیہ: 800 روپے**

**نصف پیڈ کا ھدیہ: 450 روپے**

- منفی اثرات جلانے کے لئے فلیتۂ قاف انتہائی قوی ترین فلیتہ ہے۔

روحانی معالجین عموماً جادو جنات بندش نظر بد کے مریضوں کو پلانے اور پہننے کے تعویذات کے ساتھ ساتھ جلانے کے تعویذات بھی دیتے ہیں۔

- ان کے لئے بنے بنائے دم شدہ فلیتے کسی نعمتِ عظمیٰ سے کم نہیں کہ اس میں معالج کو کچھ کرنے کی حاجت نہیں۔ جب بھی مریض آئے پیڈ سے نکال کر استعمال کا طریقہ بتادینا ہے۔

چھوٹے بچوں کی نظر بد کے لئے جائے علاج پر خواتین کے ہجوم کا مشاہدہ ہے۔ خواتین کا بڑا مسئلہ بچوں کی نظر بد بھی ہے۔

- معالجین بچوں کی فوری نظر بد کی کاٹ کے لئے اسے استعمال کروائیں، ان شاء اللہ فوری اثر ظاہر ہوگا۔
- علاوہ ازیں بعض بچے مسلسل روتے رہتے ہیں گھر والوں بلکہ ڈاکٹرز بھی وجہ نہیں جان پاتے، ایسے بچوں کے لئے بھی یہ فلیتہ مفید ترین ہے۔
- اس فلیتے کو تشخیص کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ طریقہ المنجیات میں درج کیا گیا ہے۔
- ہانڈی کے اعمال کے لئے بھی یہ فلیتہ استعمال کیا جا سکتا ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ اس کے بیسیوں طرقِ استعمال ہیں۔

**ایک پیڈ میں 800 فلیتے ہوں گے**

مکمل پیڈ لینے والوں کو تمام طُرق استعمال ساتھ بتائیں جائیں گے۔

# فتح نامہ مدور کا پیڈ

مفتی عرفان مدنی نے فرمایا کہ آیت نجات کا فتح نامہ مجھے آلِ نبی اولادِ علی سے عطا ہوا۔

مصنف کے شیخ نے فرمایا تھا کہ اس کے 50 سے زائد فوائد ہیں۔ ان میں سے 36 فوائد المنجیات میں درج کیے ہیں۔

حقیقت یہ ہے اس فتح نامہ میں جملہ مسائل کا حل ہے۔
اب یہ عامل کی صوابدید پر ہے کہ وہ اسے کیسے استعمال کرتا ہے۔

فتح نامہ کے پیڈ میں تقریباً 600 یا 800 دم شدہ تعویذات ہوں گے۔ مکمل پیڈ لینے والوں کو تمام طُرق استعمال ساتھ بتائیں جائیں گے۔

**مکمل پیڈ کا ہدیہ: 800 روپے، نصف پیڈ کا ہدیہ: 450 روپے علاوہ ڈاک خرچ**

# تعویذِ ہشت سلام کا پیڈ

ہشت سلام کے تعویذ کے متعدد فوائد المنجیات میں ذکر کئے گئے ہیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| حصار | جادو جنات بندش نظر بد کے علاج | سفلی عمل کی کاٹ | تسخیر و فتوحات |
| بھان متی کے عمل کی کاٹ | مہلک امراض سے شفاء | گھر میں اتفاق واتحاد | |
| فراوانی مال ورزق | برکتِ دکان ومکان وغیرہ کثیر مسائل کے حل میں موثر ہے | | |

یہ پیڈ عاملین اور بالخصوص روحانی علاج کرنے والوں کے لئے بنائے گئے ہیں۔

تعویذِ ہشت سلام کے تمام پیڈز دم شدہ ہوں گے۔

**ایک پیڈ میں تقریباً 200 یا 400 تعویذات ہوں گے**

**مکمل پیڈ کا ھدیہ: 800 روپے**

**نصف پیڈ کا ھدیہ: 450 روپے**

مکمل پیڈ لینے والوں کو تمام طُرق استعمال ساتھ بتائیں جائیں گے۔

# لوح برج اسد حاکم سیارہ شمس

یہ لوح ان تمام افراد کیلئے مؤثر ہے جن کی تاریخ پیدائش 24 جولائی تا 23 اگست ہے یا جن افراد کا نام ان حروف (م) سے شروع ہوتا ہے۔

**منسوبی اسماء** (یاحی یاقیوم) جو روزانہ ورد کئے جائیں گے۔ عاملین و کاملین فرماتے ہیں کہ یہ اسم برجِ اسد سے منسوب ہے۔ اور یہ وہ اسم جس کی برکت سے حاملانِ عرش، عرش کو اُٹھائے ہوئے ہیں۔

**ہدیہ 1500 روپے**

**صدقات** چنے اور چنے کی دال، آلو، گندم، صندل سرخ، سرخ کپڑا، سرخ مرغ، دال مسور۔ **اوقات صدقہ اور لوح پہننے کا وقت** اتوار کو وقت طلوع آفتاب۔

**خواص لوح اسد** یہ لوح سرفرازی لاتی ہے۔ جاہ مرتبہ، لیڈرشپ اور دولت مندی کے اسباب پیدا کرتی ہے۔ حامل لوح دشمنوں سے محفوظ رہتا ہے۔ اور جن لوگوں کو دِل کے امراض ہوں یا دِل کمزور ہو، جوڑوں کے درد یا وجع المفاصل کے مرض میں مبتلا ہوں تو اس لوح کو اپنے پاس رکھیں۔ خواہ ان کا برج سیارہ کوئی بھی ہو۔ بے شک وہ برج اسد سے منسوب ہوں یا نہ ہوں۔ ان کو امراض سے شفا ہوگی۔ برج اسد کے حاملین کیلئے یہ لوح افسران و حکام سے کام لینے اور خلقت میں یا ماتحت لوگوں کے دلوں میں خوف رکھنے کیلئے بھی خوب کام کرتی ہے۔ دوسرے لوگ بڑے ہوں یا چھوٹے روگردانی اور خلاف چلنے کی جرات نہ کرسکیں گے۔ حامل لوح بلاؤں اور ناگہانی مصیبتوں سے اللہ تعالیٰ کے فضل سے محفوظ رہتا ہے۔ عوام الناس مسخر و فرمانبردار ہوکر حکم مانتے ہیں۔ گورنمنٹ اور پرائیوٹ ملازمین، تاجر حضرات، ڈاکٹرز، لیڈرز، وکلاء سب اس لوح سے یکساں فائدہ حاصل کرسکتے ہیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ



# لوح برج قوس حاکم سیارہ مشتری

یہ لوح ان تمام افراد کیلئے مؤثر ہے جن کی تاریخ پیدائش 23 نومبر تا 22 دسمبر ہے یا جن افراد کا نام ان حروف (ف) سے شروع ہوتا ہے۔

**ہدیہ 1500 روپے**

**منسوبی اسماء:** (یا کبیر یا متعال) جو روزانہ ورد کئے جائیں گے۔ عاملین و کاملین فرماتے ہیں کہ یہ اسم برجِ قوس سے منسوب ہے۔ اور اس اسم کی برکت سے دوزخ کے ساتوں دروازے مومنین پر بند ہوتے ہیں۔

**صدقات** گندم، جو، چاول، کچنار، چنے کی دال، زرد کپڑا، سرخ شکر وغیرہ۔ **اوقات صدقہ اور لوح پہننے کا وقت** جمعرات کے دن شام کے وقت۔

## خواص لوح قوس

برج قوس کی یہ لوح خواتین میں لیکوریا کی بیماری سے شفایابی میں معاون ثابت ہوتی ہے۔ عرق النساء، وجع المفاصل اور حلق کی بیماریوں سے تحفظ بخشتی ہے۔ سیر و سیاحت کرنے والے افراد کیلئے نفع بخش ثابت ہوتی ہے۔ بطور پرائیویٹ سیکرٹری کام کرنے والے افراد اور سیاستدانوں کیلئے اچھی شہرت کی ضامن ہے۔ سوچ میں نئے انداز اور نئے زاویے پیدا کرتی ہے۔ یہ لوح مال و دولت اور خوش بختی کو اس طرح کشش کرتی ہے جیسے لوہے کو مقناطیس۔ اقتصادی بدحالی کو ختم کرتی ہے۔ حصول ملازمت، حصول رشتہ، پیغام نکاح، بیرون ملک سفر جیسے امور میں خضرِ راہ ثابت ہوتی ہے۔ جن افراد میں کام کرنے کا جذبہ سرد پڑ جاتا ہے۔ انہیں پُرجوش اور پرعزم کرتی ہے۔ پبلسٹی کا کام کرنے والے افراد، ماڈلنگ کا کام کرنے والے افراد کیلئے خوش قسمتی لاتی ہے۔

# مجرب نقوش و تعویذات

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## بچوں کی بیماریوں اور بُرے خواب سے نجات

کوئی بچہ زیادہ روتا ہو، ضد کرتا ہو، سونے میں چونکتا ہو، دانت پیستا ہو، دودھ نہ پیتا ہو یا کسی بڑے کو بُرے خواب دکھائی دیتے ہوں، کسی کو نیند نہ آتی ہو تو یہ نقش معظم لکھ کر اور موم جامہ کر کے گلے میں ڈال دو تو سب شکایتیں خدا کے حکم سے جاتی رہیں گی۔ بُرے خواب بند ہونے کے واسطے بڑے آدمی نقش لکھ کر اپنے سرہانے رکھ کر سویا کریں تو اس سے بُرے خواب بند ہوں گے۔ واضح ہو کہ یہ نقش سورۂ فلق کا ہے جس کے عدد ۸۶۷۵ ہیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۸۸ | ۲۸۹۶ | ۲۸۹۱ |
| ۲۸۹۴ | ۲۸۹۲ | ۲۸۸۹ |
| ۲۸۹۳ | ۲۸۸۷ | ۲۸۹۵ |

## برائے جادو و آسیب (آیت کریمہ) فلما جاء السحرۃ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۷۶ | ۱۰۸۹ | ۱۰۸۶ | ۱۰۸۳ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۸۲ | ۱۰۷۷ | ۱۰۸۸ |
| ۱۰۸۱ | ۱۰۸۴ | ۱۰۹۱ | ۱۰۷۸ |
| ۱۰۹۰ | ۱۰۷۹ | ۱۰۸۰ | ۱۰۸۵ |

لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ فلیتہ بنا کر جلائیں۔ پینے کے لیے دیں۔

## دردِ سر کے واسطے

صابر صاحب رحمۃ اللہ علیہ یہ نقش مشک و زعفران سے لکھ کر عنایت فرمایا کرتے تھے کہ سر سے باندھا جائے۔ نہایت ہی مجرب ہے۔

نقش یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد |
| لم یلد | ولم | یولد | ولم | یکن له | کفواً |
| احد | قل | هو | الله | احد | الله |
| الصمد | لم یلد | ولم یولد | ولم | یکن له | کفواً احد |

## برائے دفع سحر

اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو تو یہ نقش چینی کے پیالے پر لکھ کر پانی سے دھو کر تین دن تک متواتر پلائے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یاالله | یاالله | یاالله | یاالله | یاالله | یاالله |
| یارحمٰن | یاکریم | یاالله | یاعلی | یارحمٰن | یاکمال |
| ام | بلده | علی | علی | علی | علی |
| ع | ع | مجید | ح | ی | ی |
| لاالہ | الاالله | محمد | الرسول | الله | ام |
| علی | ولد | م | م | م | م |

## کوئی ہتھیار اثر نہ کرے

اگر کوئی سپاہی شریک جنگ ہوتے وقت سورۂ ہود لکھ کر یا لکھوا کر اپنے پاس بطور تعویذ رکھے۔ جس میں کوئی حرف مٹے نہیں تو ان شاء اللہ کوئی ہتھیار اس پر اثر نہ کرے گا۔

## تعویذ برائے دفع شر ظالم

اگر کسی حاکم افسر سلطان یا کسی دشمن سے خوف ضرر ہو تو سورۂ ال عمران کی آیت ۱۷۳ کو ایک بار باریک کاغذ پر باریک حروف میں لکھ کر تعویذ بنائیں اور اس کو انگشتری میں نگینے کے نیچے جما دیں۔ اس انگشتری کو پہن کر جس حاکم ظالم یا سلطان نامہربان کے سامنے جائیں گے تو اللہ اس کے شر سے محفوظ رکھے بلکہ وہ خاطر داری سے پیش آئے گا۔

اراکین روحانی علاج گاہ

# شرفِ قمر کے اعمال

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 27-08-21<br>13:23 | 27-08-21<br>15:22 |

## جملہ امراض اور دردوں کا علاج

حضرت پیر حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ ہر قسم کی دردوں مثلاً عرق النساء، جع المفاصل وغیرہ کے علاج کے لیے اس تعویذ کو زعفرانی سیاہی سے زیادہ تعداد میں تیار کر کے رکھ لیں۔ ایک تعویذ مریض مناسب روغن میں ڈال کر درد والے عضو کی مالش کرے۔

ہر قسم کے امراض سے شفایابی کے لیے مشک وزعفران سے زیادہ تعداد میں یہ تعویذ تیار کر لیں۔ مریض ایک تعویذ کو عرق گلاب سے دھو کر صبح، دوپہر، شام پیئے۔ ان شاءاللہ ہر مرض سے شفاء ہوگی۔

نقش یہ ہے:

# ہبوطِ قمر کے اعمال

اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 14-08-21<br>08:26 | 14-08-21<br>10:49 |

## فسادی لوگوں پر عذاب در عذاب ہو

کچھ لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ ان کی فطرت میں شرارت اور فساد ہوتا ہے۔ اگر کسی کا واسطہ ایسے لوگوں سے پڑ جائے اور وہ ان فسادیوں کے فساد اور شرارت سے بہت تنگ ہو، خاص کر اگر دین کا معاملہ ہو تو ایسے فسادیوں کو مصائب و مشکلات میں مبتلا کرنے اور اللہ جل جلالہٗ کے عذاب کو ان کی طرف نازل ہونے کے لیے اس روحانی تدبیر کو کریں اور اللہ جل جلالہٗ سے مدد مانگیں، ان شاءاللہ، فسادی لوگوں پر اللہ جل جلالہٗ کا عذاب نازل ہوگا اور ہوتا رہے گا۔

درج ذیل نقش کو ھبوط قمر کے وقت چھ (6) لکھ کر فتیلہ بنائیں اور چراغ میں جلائیں اور جلتے چراغ کے سامنے بیٹھ کر دو سو اکیس (221) بار اس آیت کو لگاتار چھ (6) دن تک پڑھیں۔ اپنا رخ قبلہ کی طرف رکھیں اور سامنے چراغ رکھیں۔ درود شریف اور بسم اللہ نہیں پڑھنی۔ عمل کے بعد اول و آخر ایک بار درود پڑھ کر دعا مانگ کر اٹھ جائیں۔ چراغ میں فتیلہ ختم نہ ہو تو جلتا چھوڑ دیں۔ ان شاءاللہ، فسادیوں سے نجات مل جائے گی۔

آیت یہ ہے: زِدْنٰهُمْ عَذَابًا فَوْقَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوْا يُفْسِدُوْنَ ﴿۸۸﴾ (النحل:۸۸)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸۰ | ۹۹۰ | ۱۲۱ | ۲۱۰ |
| ۱۲۲ | ۲۰۹ | ۸۸۱ | ۹۸۹ |
| ۲۰۸ | ۱۱۹ | ۹۹۲ | ۸۸۲ |
| ۹۹۱ | ۸۸۳ | ۲۰۷ | ۱۲۰ |

ادارہ

# ہبوط زہرہ کے خاص اعمال

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 13-08-21 | 13-08-21 |
| 00:22 | 20:37 |

## دشمنی کروانے کے لیے

(جن کے درمیان دشمنی کرانی ہو ان) دونوں کے بال لے اور سات بنولے لے کر ہر ایک پر ایک بار سورۂ زلزال دونوں کے نام اور دونوں کے ماں باپ کے نام لے کر پڑھ کر آگ میں ڈال دے۔ ناجائز موقع میں دشمنی کرانے والا سخت گنہگار ہوگا اور دنیا میں کسی مصیبت کا جلد شکار ہوگا۔

## مجمع میں تفریق

وَقَالَتِ الْيَهُودُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُولَةٌ ۚ غُلَّتْ اَيْدِيهِمْ وَلُعِنُوا بِمَا قَالُوا ۘ بَلْ يَدَاهُ مَبْسُوطَتَانِ ۙ يُنْفِقُ كَيْفَ يَشَآءُ ۚ وَلَيَزِيدَنَّ كَثِيرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ۚ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۚ كُلَّمَآ اَوْقَدُوا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ ۙ وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا ۚ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِينَ ﴿۶۴﴾ (المآئدۃ:۶۴)

جب کوئی مجمع ناجائز غرض پر متفق ہو جائے اور ان میں تفریق منظور ہو تو ان میں جو سب سے بڑی عمر کا آدمی ہو اور جو سب سے چھوٹی عمر کا آدمی ہو ان دونوں کے تھوڑے تھوڑے بال لے کر ان کو آگ میں خاکستر کر لو پھر یہ آیات کسی بڑے پاک برتن میں لکھ کر اور اس کو برگ حرمل کے عرق سے دھو کر وہ پانی اور وہ راکھ اس مقام میں ڈال دو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پھر ہرگز ہرگز ان میں اجتماع نہ ہوگا۔

## بغض میں مجرب

سورہ تبت بغیر بسم اللہ کے نمک و سرسوں و موے ہر دو کس لے کر اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھے اور ہر چیز پر علیحدہ علیحدہ پڑھے اور ہر بار دونوں کا نام لے جن میں عداوت کرانی ہو، عداوتِ جانی ہو جاوے۔ غیر محل شرعی میں نہ کرے۔

## جدائی

درمیان دو قبروں کے بیٹھ کر یہ آیت وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ الخ پڑھے اور یہ نقش اس آیت کا روبرو رکھے، جدائی ہو۔ وہ نقش یہ ہے:

| والقینا | بینهم | العداوة | والبغضاء |
|---|---|---|---|
| بینهم | العداوة | والبغضاء | الی |
| العداوه | والبغضاء | الی | یوم |
| البغضاء | الی | یوم | القیامة |

## محبت وتعلقات باندھنا

یا قابض     یا قابض

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۶ | ۵۴۶ | ۳۱۸ |
| ۵۳۰ | بستم تعلقات فلاں بن/ بنت فلاں وفلاں بن/ بنت فلاں بحق یا قابض یا محیط تا من نہ کشایم نکشاید | ۴۴۰ |
| ۳۳۴ | ۴۲۴ | ۲۱۲ |

یا قابض     یا قابض

اگر خاندان میں ایسا مسئلہ ہو کہ کسی کے تعلق ومحبت سے فساد کا اندیشہ ہو تو منگل یا سنیچر کو اس نقش کو اپنے مقصد کے ساتھ لکھ کر گھر میں کسی ترکیب سے رکھ دے، ان دونوں کی محبت وتعلق بندھ جائے گا اور نفرت شروع ہو جائے گی۔ جب منظور ہو کہ تعلقات بحال ہو جائیں تو اس نقش کو نکال لے۔

# شرفِ عطارد کے خاص اعمال

ادارہ

| خاتمہ | ابتداء |
|---|---|
| 20-08-21 | 20-08-21 |
| 16:06 | 01:38 |

## لوح ترقی علم و حافظہ

یہ لوح تعلیم سے متعلق افراد کے لیے بہت مفید ہے۔ اس سے تعلیم کا حصول آسان ہوجاتا ہے، حافظہ قوی ہوتا ہے، کوئی مفہوم سمجھ نہ آرہا ہو تو سمجھنے میں آسانی ہوجاتی ہے۔ یہ خاص کر ان طلباء کو فائدہ مند ہے، جو تعلیم میں کافی کمزور ہیں اور حافظہ بھی کم ہے۔

اس خاص وقت میں عاملین زیادہ الواح تیار کر کے رکھ لیں تاکہ بوقت ضرورت سائلین کو دی جاسکیں۔

طریقہ یہ ہے کہ درج ذیل آیات کے اعداد لے کر ان کی مربع آتشی لوح تیار کی جائے۔ لوح تیار کرنے کے تمام اصول مدِ نظر رکھے جائیں۔ اس خاص وقت میں عطارد کی ساعت میں تیار کی جائیں اور عطارد کا بخور بھی جلایا جائے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ﴿۲۵﴾ وَیَسِّرْ لِیْۤ اَمْرِیْ ﴿۲۶﴾ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ ﴿۲۷﴾ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ ﴿۲۸﴾ (طٰہٰ:۲۵-۲۸)

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۹ | ۵۳۲ | ۵۳۵ | ۵۲۱ |
| ۵۳۴ | ۵۲۲ | ۵۲۸ | ۵۳۳ |
| ۵۲۳ | ۵۳۷ | ۵۳۰ | ۵۲۷ |
| ۵۳۱ | ۵۲۶ | ۵۲۴ | ۵۳۶ |

یا اللہ! لوح حاملِ ہٰذا کی تعلیم و حافظہ میں بہت برکت دے۔ آمین

سائل کو جب لوح دیں تو اس کو تاکید کریں کہ ان آیات کا چالیس یوم تک روزانہ دوسو اٹھارہ (۲۱۸) مرتبہ ورد کرے۔ اول و آخر گیارہ بار درود شریف اور لوح پر دم کرتا رہے۔ اختتام پر کچھ شیرینی نابالغ بچوں میں تقسیم کرے۔ پھر ہمیشہ انتیس (۲۹) مرتبہ، اول و آخر ایک بار درود شریف، اپنے ورد میں رکھے۔ ان شاء اللہ تعلیمی میدان میں کامیابیاں نصیب ہوں گی اور حافظہ بھی قوی ہوجائے گا۔ اسی طرح جو طالب علم لائق تو ہوتے ہیں مگر امتحانات میں اچھی کارکردگی نہیں ہوتی، وہ بھی اس لوح سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

## تمام رکاوٹوں کا خاتمہ، رزق و روزی میں برکت و ترقی

حافظ زاھد محمود صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ عین اوج کے موقع پر رجال الغیب و ساعت عطارد کا خیال رکھتے ہوئے مندرجہ ذیل نقش بنایا جائے اور عروج ماہ میں بروز بدھ ستارہ عطارد کے بخورات کی دھونی دے کر اپنے دائیں بازو میں یا گلے میں پہن لیں۔ وہ افراد جو نحوست عطارد کا شکار ہیں یا جن کے زائچہ میں ستارہ عطارد کمزور حالت میں ہے جس کی وجہ سے کاروباری ترقی رکی ہوئی ہے یا ملازمت و عہدہ میں ترقی نہیں ہورہی، باوجود کوشش کے کوئی وسیلہ نہ بنتا ہو یا وہ افراد جو سحر و جادو کے اثرات میں مبتلا ہیں اور علاج معالجے کے بعد بھی آرام نہیں آتا، ایسے خواتین و حضرات اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔

اس کے علاوہ جن خواتین و حضرات کا برج جوزا و سنبلہ ہے ایسے افراد کے لئے بھی یہ خاتم عطارد معاون و دست غیب کا کام دے گی۔ اس نقش کے استعمال سے تمام رکاوٹوں کا خاتمہ ہوگا اور رزق و روزی میں بے اندازہ برکت و ترقی ہو گی اور جملہ بلیات و مصائب سے محفوظ رہیں گے۔ یہ نقش خزانہ ربی کی کلید ہے اور دست غیب کی قوی امید ہے۔

حصول ملازمت اور بیرون ملک ملازمت یا کاروبار میں ترقی کیلئے نقش تیار کرالیں۔ اس مقصد کیلئے جس آیت کی روحانیت سے مدد لیں گیں وہ یہ ہے: ان اللہ ھو الرزاق ذو القوۃ المتین۔ عدد 2241 ہیں۔

موکل: رغفائیل

مربع نقش تیار کریں۔ مربع نقش کے اوپر کے 4 خانوں (بقیہ ص 21)

# بکرے کا صدقہ

بکرے کا صدقہ کرنا عملیات اور روحانی علاج میں ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔عوام کے ساتھ ساتھ عاملین کے لیے بھی بکرے کا صدقہ کرنا بہت فائدہ مند ہے۔آج کے مہنگائی والے دور میں بکرے کا صدقہ کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔اور ہر ماہ باقاعدگی سے کرنا کا تو بہت سے لوگ سوچ بھی نہیں سکتے۔اس صورتحال کو دیکھتے ہوئے دارالعمل چشتیہ کی انتظامیہ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ بکرے کا صدقہ ایسے طریقے پر کیا جائے جس میں عوام اور عاملین آسانی کے ساتھ شامل ہو سکیں اور کم سے کم خرچ میں فائدہ اٹھا سکیں۔ایک فرد کے لیے یا ایک حاجت کے لیے مکمل بکرے کا صدقہ کرنے کا جو فائدہ ہوتا ہے،اتنا فائدہ ایک بکرے میں زیادہ حصہ دار کرنے سے نہیں ہوتا۔لیکن کچھ نہ ہونے سے کچھ ہونا بہتر ہے۔

نیز، ہمارے ہاں جو بکرے کا صدقہ کیا جاتا ہے،اس پر عاملین اپنے خاص اعمال پڑھ کر دم بھی کرتے ہیں۔یہ خاص عملیاتی صدقہ ہوتا ہے۔اس لیے اس کا کم فائدہ بھی عام بکرے کے صدقے کے مقابلے میں بہت ہوتا ہے۔

کئی سال سے بکرے کا صدقہ ادارے میں کیا جاتا تھا جس میں صرف ادارے کے اراکین ہی شامل ہوتے تھے۔اب یہ سہولت عوام اور دیگر عاملین کو بھی دی جارہی ہے کہ وہ بکرے والے صدقے میں شامل ہو سکتے ہیں۔جس ماہ میں صدقہ کیا جائے گا، اس کی اطلاع ماہنامہ خزینہ روحانیات اور ویب سائٹ میں دی جائے گی۔

## سائلین اور مریضوں کے لیے چند فوائد

درج ذیل میں چند ایسی صورتیں لکھی جاتی ہیں جن میں بکرے کا صدقہ کرنا بہت مفید مانا گیا ہے۔

** مصیبتیں اور پریشانیاں......جن سے نجات نہ مل رہی ہو۔

** مشکلیں......جن کا کوئی حل نہ نکل رہا ہو۔

** حاجت ...... جو کسی طرح پوری نہ ہو رہی ہو اور طرح طرح کی رکاوٹیں پیش آرہی ہوں۔

** سخت جادو......جس سے باوجود بہت علاج کروانے کے نجات نہ مل رہی ہو اور بار بار اثرات آرہے ہوں یا روحانی علاج میں رکاوٹ آرہی ہو۔

** جنات اور شیاطین......کسی طرح نجات نہ مل رہی ہو۔

** رشتے اور شادی کے معاملات...... مسلسل رکاوٹیں آرہی ہوں۔

** بیماریاں......بہت علاج کے باوجود شفایابی نہ مل رہی ہو۔

** معاشی معاملات......روزگار نہ ملنا، کاروبار نہ چلنا یا بندش کا شکار، ملازمت میں پریشانی یا خطرے میں پڑ جانا۔

** ازدواجی وسسرالی مسائل......طلاق تک نوبت، شوہر کا بہت مار پیٹ کرنا، غیر عورتوں سے ناجائز تعلقات، سسرالیوں کا ناجائز تنگ کرنا۔

## عاملین کے لیے فائدے

جو عامل جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرتے ہیں، وہ ایک طرح سے حالتِ جنگ میں ہوتے ہیں۔دشمن جادوگروں اور جنات وشیاطین سے ہر وقت حملہ کا ڈر رہتا ہے۔حصارات کی پابندی جتنی بھی کی جائے، بھول چوک ہو ہی جاتی ہے۔اگر نہ بھی ہو اور عامل پابندی کرتا ہو تب بھی اس کے گھر والوں کی پابندی نہ کرنے سے اثرات اہل وعیال پر آ ہی جاتے ہیں۔کمزور حفاظت والے عاملین اکثر رجعت اور بندشوں کا شکار رہتے ہیں۔کبھی عمل چلنا بند ہو جاتے ہیں، کبھی خود بیمار، کبھی بیوی بچے بیمار، کبھی روزگار کی بندش اور آمدن بالکل نہ ہونے کی شکایت۔اسی طرح کے مسائل کا شکار عاملین بھی بکرے کے صدقے سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں اور باقاعدہ سے ہر ماہ آخری منگل کو صدقہ ادا کر کے روحانی اثرات سے پیدا ہونے والی بندشوں، رکاوٹوں، مصیبتوں، پریشانیوں اور بیماریوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں اور اگر خدانخواستہ مبتلا ہو گئے تو ان شاء اللہ، بہت جلد نجات کی صورت نکل آئے گی۔

## بکرے کے صدقہ میں شامل ہونے کا طریقہ

یہ صدقہ اسلامی ماہ کے آخری منگل کو کیا جاتا ہے۔جو احباب شامل ہونا چاہیں، وہ محرم الحرام **1443**ھ کی بیس تاریخ تک **2500** روپے ادارے میں جمع کروا دیں۔سائل کا نام مع والدہ، شہر اور مقصد/حاجت واضح بتائیں۔

عاملین کے لیے صرف اپنا نام وشہر اور یہ نیت کہ ہر طرح کے جادو جنات کے علاج کرنے کے مضر اثرات سے اپنی واہل وعیال کی حفاظت ونجات کی نیت کافی ہے۔

اگر کوئی اور خاص مقصد ہو تو وضاحت کی جائے۔

**نوٹ** ادارے کو اختیار ہے کہ کسی ماہ صدقہ کا عمل بغیر وجوہات بتائے منسوخ کر دے۔جو رقم لی جائے گی، وہ ادارے کے پاس امانت ہوگی۔چاہے سائل واپس لے، چاہے اگلے بار کے صدقے کے لیے متعین کر دے۔

# شرف عطارد

محمد شہزاد (بورے والا)

عطارد کو علم و عقل کا ستارہ کہا جاتا ہے۔ یہ ان تمام معاملات سے متعلق ہے جو تحریر و تقریر، حصول علم، کامیابی امتحان، قوتِ فصاحت و بلاغت کے ہوتے ہیں۔ تمام اہل علم و قلم، شاعر، ادیب، مصنف، پروفیسر، استاد اس کے ماتحت ہیں۔ مالیخولیا، مرگی، پاگل پن، دماغی اور بچوں کے امراض اس کے ماتحت ہیں۔ ذرائع نقل و حرکت یعنی ٹرانسپورٹ اور نشریات، ٹیلیویژن، اخبار، فلم اس کے متعلق ہیں۔ ان تمام پیشوں سے متعلقہ لوگ اگر اپنے آپ کا تحفظ اور ترقی و شہرت چاہتے ہیں تو ان کو شرف عطارد سے فائدہ اٹھانا چاہیئے۔ اب یہ وقت یعنی شرف عطارد **20** اگست **01:38** تا شام **16:06** تک رہے گا۔ شرف عطارد کے متعلقہ عملیات پیش کر رہا ہوں، ان تمام اعمال کو صرف عطارد کی ساعت میں مکمل کرنا ہے۔

## 1 نقش خاص شرف عطارد برائے تسخیر خلق و ترقی رزق

وہ لوگ جن کا ستارہ عطارد ہے اور جن کا برج جوزا یا سنبلہ ہے، جن کے نام کا پہلا حرف ک ق پ غ ان کو اس وقت سے لازمی فائدہ اٹھانا چاہیئے۔ اس لوح کو چاندی یا تانبہ پر تیار کریں۔ لوح یہ ہے:

۷۸۶

جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یاباسط | ۳۰ |

میکائیل — دردائیل

لومائیل

یاباسط الذی یبسط الرزق لمن یشاء بغیر حساب

## نقش خاص شرف عطارد برائے علم عقل و کامیابی امتحان

جو بچے کند ذہن ہوں، امتحان میں فیل ہو جاتے ہوں، دماغی کمزوری ہوں، ان کو خاص طور پر اس وقت سے فائدہ اٹھانا چاہیئے۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۲۲ | ۱۶۲۶ | ۱۶۲۹ | ۱۶۱۵ |
| ۱۶۲۸ | ۱۶۱۶ | ۱۶۲۱ | ۱۶۲۷ |
| ۱۶۱۷ | ۱۶۳۱ | ۱۶۲۴ | ۱۶۲۰ |
| ۱۶۲۵ | ۱۶۱۹ | ۱۶۱۸ | ۱۶۳۰ |

## 2 کشائش رزق اور حصول ترقی

یہ عمل ہر شخص کیلئے فائدہ مند ہے، اس سے رزق میں برکت ہوگی، روزی کشادہ ہوتی ہے، کبھی تنگ حالی نہیں آتی۔ میں وثوق سے کہتا ہوں اس اسم اور آیت سے مدد لینے والا ضرور کامیاب ہوگا۔ اس نقش کو چاندی یا تانبے کی پلیٹ پر ساعت عطارد میں تحریر کیا جائے، اس کے بعد **72** دفعہ یہ آیت روزانہ پڑھا کرے۔

یاباسط الذی یبسط الرزق لمن یشاء بغیر حساب پڑھ کر کشائش رزق کیلئے دعا مانگا کریں۔ لوح اپنے پاس رکھنے کے بعد شرینی پر ختم دلائیں۔ شرینی اتنی ہونی چاہیئے کہ کم از کم **4** بچے شکم سیر ہو کر کھائیں۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یاباسط | ۳۰ |

میکائیل — دردائیل

لومائیل

یاباسط الذی یبسط الرزق لمن یشاء بغیر حساب

## بقیہ (ص 42): مریخ کے رنگ (منگلیک یوگ)

کو سرخ رنگ کی اشیاء کا صدقہ دیا جاتا ہے مگر خیال رہے کہ بعض صورتوں میں مرجان پہنانا نقصان دہ بھی ہو سکتا ہے، خاص طور پر اس وقت جب مریخ آٹھویں اور بارھویں گھر میں موجود ہو یا زائچے کے کسی نحس گھر کا حاکم ہو۔ ویسے آج کل ٹرانزٹ میں مریخ برج دلو والوں کے **7** گھر میں آ چکا ہے تو جون جولائی میں ان کی ازدواجی زندگی پریشان نظر آ رہی ہے۔ ہو سکتا ہے بیوی روٹھ کر میکے بیٹھ جائے اور اگر بات بڑھ جائے تو وہ طلاق کا مطالبہ بھی کر سکتی ہے۔

محمد شہزاد (بورے والا)

# مریخ کے رنگ (منگلیک یوگ)

## شادی ناکام کیوں ہوتی ہے؟

مریخ کے رنگ کا نیا سلسلہ لے کر حاضر ہوں۔ آج میں آپ کو منگلیک یوگ کے بارے میں بتاؤں گا۔ آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ ایک بندے نے 2 سے 3 شادیاں کی مگر سب ناکام ہوئیں یا کسی کی شادی ہی نہیں ہورہی تو اس کی کیا وجہ ہوسکتی ہے؟ ہمارے علم کے مطابق اس کی وجہ اکثر منگلیک یوگ ہوتا ہے۔

## منگلیک یوگ کیا ہے؟

اگر پیدائش کے وقت آپ کے زائچہ میں مریخ 8، 7، 4، 1 یا 12 میں سے کسی گھر میں ہو تو اس کو منگلیک یوگ کہا جاتا ہے۔ تقریباً 42٪ لوگوں کے زائچہ میں منگلیک یوگ ہوتا ہے۔

منگلیک یوگ ازدواجی زندگی میں پریشانی اور طلاق کا سبب بنتا ہے اور شادی دیر سے ہونے کا امکان ہوتا ہے اور ایک سے زائد شادیاں ہوتی ہیں۔ وقتِ قدیم سے ہی اس یوگ کو نحس سمجھا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ جس کے بھی زائچہ میں یہ یوگ ہو اس کی شادی دیر سے ہوتی ہے۔ ازدواجی زندگی پریشانی میں مبتلا رہتی ہے، علیحدگی ہوجاتی ہے اور شادی کے بعد شریک حیات کی موت ہوجاتی ہے یا حامل زائچہ کی زندگی کا اختتام ہوجاتا ہے۔ لیکن میرے خیال میں موت کا صرف منگل دوش کی وجہ سے نہیں کہا جاسکتا، اس کے لیے باقی سیارے، بروج، گھروں، نظرات اور ان کے آپسی تعلقات کو دیکھ کر فیصلہ کرنا چاہیئے۔

اب میں آپ کو اپنے عملی تجربات میں سے منگلیک یوگ کی ایک مثال دیتا ہوں۔ ایک بہن نے مجھ سے رابطہ کیا اور لوح مشتری کا تقاضہ کیا کہ اس کے مالی حالات بہت خراب ہیں۔ میں نے کہا پہلے اپنا زائچہ بنوائیے۔ تاکہ پتہ چلے کہ آپ کی پریشانی کی وجہ کیا ہے؟ تو ان کے زائچہ میں منگلیک یوگ تھا۔ ان کو بتایا کہ آپ منگلیک ہے جس کی وجہ سے آپ پریشانیوں کا شکار ہیں تو وہ رونے لگی اور انہوں نے اپنی کہانی یوں بیان کی کہ میری تین شادیاں ہوچکی ہیں اور پہلی شادی کے دو سال بعد خاوند کی وفات ہوگئی۔ دوسری شادی ایک پٹھان سے کی جو کہ نکما بندہ تھا اور بیوی کی کمائی کھاتا تھا۔ اس سے ان کے دو بچے بھی ہوئے، وہ بہن آرمی پبلک سکول میں ٹیچر تھیں۔ اسی دوران ان کی شناسائی ایک اور بندے سے ہوئی اور اس نے ان کو اپنی چپڑی چپڑی باتوں میں پھنسا کر ان کے دوسرے شوہر سے طلاق دلوادی اور ان کے ساتھ نکاح کر لیا ہے۔ وہ شخص پہلے سے شادی شدہ بھی ہے، اس نے ان کی نوکری بھی چھڑوا دی ہے اور ان کا ایک چھوٹا سا مکان ہے۔ وہ ان سے بکوا کر اس پیسے سے کوئی کاروبار کرنا چاہتا ہے تو میں نے ان کو مشورہ دیا کہ مکان مت بیچنا۔ مگر انہوں نے میرے مشورے پر عمل نہیں کیا۔ اس کے شوہر نے مکان بھی بکوا دیا اور پیسے کھا گیا۔ اب وہ بیچاری ایک ایک روپے کیلئے محتاج ہے اور ان کے بچوں کی تعلیم بھی ختم ہوچکی ہے کیونکہ گھر میں روٹی کے لالے ہیں اور لگتا ہے کہ اب تیسرا خاوند بھی ان کو طلاق دے دے گا (واللہ اعلم بالصواب)۔ تو ایسی بے شمار کہانیاں منگلیک والوں کی میرے سامنے سے گزر چکی ہیں۔ کسی کی شادی نہیں ہورہی ہے تو کسی کو ازدواجی سکھ نہیں ملا ہے۔

اب آتے ہیں کہ اس منگلیک یوگ کا علاج کیسے کیا جائے؟

## منگلیک کا علاج

اگر تمام ثبوت وشواہد سے یہ بات ثابت ہوجائے کہ کوئی لڑکا یا لڑکی واقعی منگلیک ہے تو اس کا پہلا علاج تو یہی ہے کہ اس کی شادی کسی منگلیک لڑکے یا لڑکی سے کی جائے۔ اس سلسلے میں شادی سے پہلے دونوں کے زائچوں کا معائنہ ضروری ہوگا۔ دوسری بات یہ ہے کہ ایسے لڑکے لڑکیوں کی شادی میں جلد بازی کا مظاہرہ نہ کیا جائے۔ کم از کم 28 سال کی عمر سے پہلے شادی نہ کی جائے۔ بعض منجم 33 سال کی حد مقرر کرتے ہیں مگر ظاہر ہے آج کے زمانے میں خاص طور پر لڑکی 20 سال کی ہوتی ہے تو ماں باپ کو اس کی شادی کی فکر ہوجاتی ہے اور اگر 25 سال کی ہوجائے تو ماں باپ پریشان ہونا شروع ہوجاتے ہیں کہ اب تک اس کی شادی کیوں نہیں ہورہی؟ لہٰذا بھاگ دوڑ کر کے کہیں نہ کہیں شادی کردی جاتی ہے۔ شادی کے بعد جب خراب نتائج آتے ہیں تو پھر ایک اور پریشانی شروع ہوجاتی ہے۔ منگلیک کا اثر زائل کرنے کے لیے آپ کو خاص لوح مریخ بنوا کر اپنے پاس رکھنی چاہیے اس سے ان شاء اللہ۔ مریخ کی نحوست کا خاتمہ ہوگا۔ عام طور پر مرجان **Coral** کا نگینہ منگل کے دن ساعتِ مریخ میں پہنایا جاتا ہے اور ہر منگل (بقیہ ص 41)

# بسطِ مساوات بالعناصر با اعدادِ صغیر یعنی دو مختلف طبائع کو ایک کر دینے کا اصول

ماہر علوم مخفی صوفی پیر غلام سرور شباب صاحب مدظلہ (حویلی لکھا)

یہ بسط وہاں کام دیتی ہے جہاں طالب مطلوب یا میاں بیوی یا دو اشخاص کی طبائع میں شدید اختلاف ہو۔ اور ایک دوسرے سے نہ بنتی ہو۔ اور اکٹھے نہ رہ سکتے ہوں۔ اگر اکٹھے ہوں تو لڑائی جھگڑا رہتا ہو۔ اس صورت میں یہ دیکھتے ہیں کہ طبع میں کیا فرق ہے۔ دونوں کی طبائع کو درست کر کے تب موافقت کا عمل تیار کرتے ہیں۔ اور لوح یا نقش دیتے ہیں۔ جب تک ایسا نہ کریں گے۔ کامیابی نہ ہو گی۔ وہ لوگ جو حب و تسخیر کا عمل دو اشخاص کے مابین تیار کرتے ہیں انہیں چاہیے کہ پہلے طبائع کا وزن کریں، اگر فرق ہو تو اسے برابر کر لیں تا کہ محنت ضائع نہ ہو۔

اس بُسط کو میزان عنصرات بھی کہتے ہیں۔ یہ اس طریقہ پر ہے کہ حروفِ عنصرات کے دو حصے کرتے ہیں۔ ان کے اعداد بغیر درجات کے بصورتِ احاد جمع کرتے ہیں۔ اور ہر دو طرف کی میزان دیکھتے ہیں۔ اگر ہر دو طرف کے اعداد برابر ہوں۔ فہو اطراد ورنہ انہی عناصر کے حروف میں سے ایک حرف لے کر جو دوگنا یا نصف ہو۔ وزن برابر کرتے ہیں۔ اشکال میزان عناصر کو ذیل سے سمجھیں۔

| میزان باد بالذات | | میزان آتش بالذات |
|---|---|---|
| ت، ی، ض ۔۔۔ ب، ر، ص، ن | | ش، م، ذ ۔۔۔ ا، ف، ط، ھ |
| 22---------------13 | | 23---------------14 |
| 4---------------4 | | 5---------------5 |
| **میزان خاک بالذات** | | **میزان آب بالذات** |
| ل، ع، غ ۔۔۔ د، ح، ر، خ | | ک، ق، ظ ۔۔۔ ج، ز، س، ث |
| 20---------------11 | | 21---------------12 |
| 2---------------2 | | 3---------------3 |

اس میزان میں دیکھیں تو عناصر کے مراتب صاف طور پر معلوم ہوں گے۔

| خاک ---- 2 | آب ---- 3 | باد ---- 4 | آتش ---- 5 |
|---|---|---|---|

میزان رکھتی ہے۔ اسی طرح اعدادِ مفرد بھی بتدریج ہیں۔ اب دو عناصر کی میزان کرنے کے لیے مثال لیں۔ جو یہ ہے۔

# میزان آتش و باد بالذات

ا، ھ، ط، م، ف، ش، ذ۔۔۔ب، ب، و، ی، ن، ص، ت، ض

37----------------------------37

10----------------------------10

# میزان آتش و آب بالذات

ا، ھ، م، ط، ف، ش، ذ۔۔۔ج، ج، ز، ک، س، ق، ق، ث، ظ

37----------------------------37

10----------------------------10

# میزان آتش و خاک بالذات

ا، ھ، م، ط، ف، ش، ذ۔۔۔د، ح، ل، ع، ر، خ، خ، غ

10-37--------------------10-37

# مثال

طالب عبداللہ کو بسط مکتوبی کیا: (ع، ب، د، ا، ل، ل، ھ) مکرر حروف کو کاٹ دیا تو باقی خالص حروف یہ رہے۔ (ب، د، ا، ل، ھ)۔ اس میں عناصر کو الگ الگ کیا تو

| آتش (ا، ھ) عدد: 6 | باد (ب) عدد: 2 | خاک (ع، د، ل) عدد 14 |
|---|---|---|

اس میں عنصر آب نہیں ہے۔ اس لحاظ سے طالب میں آتش (۶) درجہ۔

باد (۲) درجہ۔ خاک (۱۴) درجہ ہوئی۔

مطلوب محبوب علی کا بسط مکتوبی کیا (م، ح، ب، و، ب، ع، ل، ی)

تخلیص کیا تو یہ حروف برآمد ہوئے۔ (م، ح، ب، و، ع، ل، ی)

اس میں آتش یعنی (م) ۴ درجہ۔ باد یعنی (ب، و، ی) ۹ درجہ۔ خاک یعنی (ح، ل، ع) ۱۸ درجہ ہے اور آب اس میں نہیں ہے۔

اس عمل سے یہ معلوم ہوا کہ محبوب علی کی طبع تیز ہے۔ اس کی طرف سے جھگڑا ہوتا ہے۔ چونکہ دونوں میں آب نہیں ہے۔ اس لیے کسی میں بھی برداشت کا مادہ نہیں ہے۔ لہٰذا اَب عمل مساوات کی ضرورت پڑے گی۔ کہ مطلوب میں (۴) درجہ آتش ہے اور طالب میں ۶ درجہ ہے۔ لہٰذا (م) ۴ درجہ عنصر مطلوب میں دو الف اور ملا دیئے تو (م ۱۱) ہوگیا۔ عدد اس کے چھ ہوگئے۔ اور برابر طالب کے ہوگئے۔

قانون مساوات میں عناصر زیادہ کر سکتے ہیں۔ یا حرف کو اپنے ہی کسی عنصری حرف سے بدل کر برابر کر سکتے ہیں۔ اَب تمام عناصر کو مساوات میں لائیں۔

## درجہ آتش

| مطلوب | عمل | طالب |
|---|---|---|
| م:عدد:۴ | اا۔ملایا | اھ:عدد:٦ |
| م اا:عدد:٦ | عدل | اھ:عدد:٦ |

## درجہ باد

| مطلوب | عمل | طالب |
|---|---|---|
| ب،و،ی:عدد:۹ | ب کوص سے بدلا | ب:عدد:۲ |
| ب،و،ی:عدد:۹ | عدل | ص:عدد:۹ |

## درجہ آب

| مطلوب | عمل | طالب |
|---|---|---|
| x | طالب ومطلوب میں درجہ آب نہیں ہے | x |
| x | عدل | x |

## درجہ خاک

| مطلوب | عمل | طالب |
|---|---|---|
| ح،ل،ع:عدد:۱۸ | | ع،د،ل:عدد:۱۴ |
| ح،ل،ع:عدد:۱۸ | عدل:دکوح سے بدلا | ع،ح،ل:عدد:۱۸ |

اَب مساوات کرنے کے بعد ہمارے پاس حروف طالب ومطلوب یہ برآمد ہوئے۔

حروف طالب:ا،ھ،ص،ع،ح،ل۔اعداد:۳۳

حروف مطلوب:م،ا،ا،ب،و،ی،ح،ل،ع۔اعداد:۳۳

اَب جس طریقہ سے عمل تسخیر یا حب تیار کرنا مطلوب ہے۔اس طریقہ میں جو نام طالب ومطلوب کام میں لائے جائیں گے۔وہ اصل نہ ہوں گے۔بلکہ مندرجہ بالا ہوں گے۔یعنی طالب:اھص عحل اور مطلوب:ماابویحلع۔

اَب دونقش تیار کریں۔خواہ امداد کے لیے کوئی آیت حب وتسخیر لیں یا اسم الٰہی لیں۔ایک نقش طالب کو دیں کہ وہ اپنے پاس رکھے۔ایک مطلوب کے تکیہ میں سی دیں۔ان شاءاللہ دونوں میں موافقت بدرجہ اُتم ہوجائے گی۔اس طریقہ میں صرف طالب ہی نقش پاس رکھے،تب بھی موافقت ہوجائے گی۔اس طریقہ کو اکثر آزمایا گیا ہے اور ہمارے معمولات میں ہے۔ایسے میاں بیوی کے لیے یہ طریقہ اکسیر اعظم ہے جن میں ہر وقت بحث وتکرار اور لڑائی جھگڑا رہتا ہو۔اور مختلف طبائع ہونے کی وجہ سے عام عمل حب کام نہ کرتا ہو۔اس عمل سے ایک دوسرے کے عاشق ہوجائیں گے۔

# تین دن میں بے شمار اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

ہر سال کی طرح امسال بھی ۶/۷/۸ صفر المظفر ۱۴۴۲ھ کو سالانہ روحانی اجتماع منعقد ہوگا (ان شاء اللہ) جس میں بے شمار اعمال کی صرف تین ہی دنوں میں ریاضتیں کروائی جائیں گی۔ تین دن میں جو ریاضت کروائی جاتی ہے، وہ چالیس دن والی ریاضت کے برابر نہیں ہو سکتی۔ لیکن ان تین دنوں میں کیے جانے والے اعمال سے ایک سال تک بھرپور فائدہ اُٹھایا جا سکتا ہے۔ ان اعمال میں فیس اور بغیر فیس والے...... دونوں طرح کے اعمال ہیں۔

## بغیر فیس والے اعمال کی تفصیل

### (۱)......عوام کے لیے

درج ذیل اعمال ہر کوئی سیکھ سکتا ہے:

① آیت الکرسی ② بنیادی حصار ③ معوذتین ④ نظر بد ختم کرنے کا عمل ⑤ سورۂ فاتحہ ⑥ عمل حفاظت ''یا حافظ یا حفیظ'' ⑦ عمل فراخی رزق ⑧ درود ابراھیمی ⑨ بسم اللہ الرحمن الرحیم ⑩ سلام قولا من رب رحیم ⑪ آیت کریمہ ⑫ عمل محبت ''یا لطیف یا ودود'' ⑬ عمل زبان بندی ⑭ درود تنجینا ⑮ دعائے حزب البحر ⑯ دعائے حزب النصر ⑰ سورۂ ناس (خاص طریقہ)

### (۲)......علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ عالم ہونے کا ثبوت دینا لازمی ہے۔ اپنی سندِ فراغت کی کاپی ارسال کریں یا ہمراہ لائیں۔

① آیت الکرسی (درجہ دوم) ② معوذتین (درجہ دوم) ③ منزل (درجہ دوم) ④ نظرِ بد ختم کرنے کا عمل (درجہ دوم) ⑦ قصیدہ طوبیٰ ⑧ قصیدہ حسنیٰ ⑨ اسمِ ذات کا عمل ⑩ عمل تہدیدی نامہ مبارک ⑪ ''جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت'' کا خاص رقیہ۔

### (۳)......ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے

ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ ممبر شپ ختم ہونے پر یہ اعمال نہیں سکھائے جائیں گے۔

① حصار (خاص عمل) ② لاحول ولا قوۃ الا باللہ ③ منزل (درجہ اول) ④ آیاتِ شفاء ⑤ تسخیر خلائق کا خاص عمل ⑥ درودِ خضری ⑦ سورۃ یٰسین ⑧ ''سورۃ واقعہ'' کا خاص عمل ⑨ سورۂ مزمل کا خاص عمل

### (۴)......روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہو اور کوئی کورس یا بڑا عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سیکھے جا سکتے ہیں:

① ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل ② آیتِ کریمہ کا خاص عمل

**نوٹ:** جو بھی درج بالا اعمال میں سے کوئی عمل کرنا چاہے، پہلے یہ تسلی کر لے کہ وہ اس زمرے میں آتا ہو، ورنہ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ویب سائٹ پر تمام شرائط دی گئی ہیں، وہاں پڑھ لی جائیں۔

## فیس والے اعمال کی تفصیل

### (۱)......باموکل اعمال

① سورۂ مزمل باموکل کا بڑا عمل ② سورۂ فیل باموکل کا بڑا عمل ③ سورۂ اخلاص باموکل کا بڑا عمل ④ آیت الکرسی باموکل کا بڑا عمل ⑤ آیتِ قطب باموکل کا بڑا عمل ⑥ چہل کاف باموکل کا بڑا عمل

### (۲)......نورانی اعمال

① سورۂ جن کا بڑا عمل ② سورۂ مزمل کا بڑا عمل ③ معوذتین کا بڑا عمل

۴ منزل کا بڑا عمل ۵ امنت باللہ کا بڑا عمل ۶ حصار قرآنی کبیر کا بڑا عمل

## (۳)......علوی اعمال

۱ چہل کاف کا بڑا عمل ۲ نورانی مندرے کا بڑا عمل ۳ مندرہ کبیر کا بڑا عمل

۴ عمل باندھ جادو کا بڑا عمل ۵ عصائے کلیم اللہ کا بڑا عمل

## اعمال کرنے کی شرائط وہدایات

عمل/اعمال کرنے کیلئے درج ذیل شرائط پوری کرنا لازمی ہیں۔

** اجازت کیلئے رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن، جس پر ''تین یوم کے اعمال کی اجازت'' لکھا ہے، وہ ارسال کرنا لازمی ہے۔

** بیرون ملک سے شائقین، رسالے کو ڈاؤنلوڈ کریں اور آخری صفحے کو پرنٹ کر کے کوپن پُر کریں اور اس کی تصویر واٹس ایپ یا ای میل کریں۔

** روحانی درسگاہ کے طالب علموں کیلئے بھی کوپن ارسال کرنا ضروری ہے۔

** اعمال کیلئے ہمارے اجتماع میں آنا لازمی نہیں۔ ہر کوئی اپنی جگہ پر اجازت لے کر عمل کر سکتا ہے۔ مسجد میں تین دن کا اعتکاف کرنا اور روزہ رکھنا ضروری ہے۔ جو یہ شرط پوری نہیں کر سکتے، وہ رابطہ نہ فرمائیں۔

** خواتین گھروں میں تین دن روزہ اور اعتکاف کر کے عمل کر سکتی ہیں۔

** کوشش کریں کہ اجازت جلد از جلد حاصل کریں تا کہ عین وقت پر کوئی مسئلہ نہ ہو۔ یکم صفر سے پہلے کوپن مع درخواست کا پہنچنا ضروری ہے۔

** ادارہ کسی بھی درخواست کو رد کرنے کا پورا اختیار رکھتا ہے۔

** ایک وقت میں کتنے عمل کئے جا سکتے ہیں؟ اس کا فیصلہ روحانی درسگاہ کے ناظم یا نائب ناظم کریں گے۔ وہ عمل کرنے والے کے لحاظ سے جواب دیں گے۔ سب کی ایک جیسی روحانی طاقت نہیں ہوتی۔ بعض لوگ ایک ہی وقت میں زیادہ عمل کر سکتے ہیں اور بعض لوگ دو یا تین سے زیادہ عمل نہیں کر سکتے۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97

## بقیہ (ص 29): پیر نے اپنی بیوی کے ساتھ ناجائز تعلق بنانے والے کی بہن پر جن چھوڑ دیا

سحری اثرات ختم کر دے۔ اگلے دن ظہر کے بعد وہ آیا اور سارے گھر کا جائزہ لینے لگا تو اچانک نوری کی حالت پھر غیر ہوگئی۔ اس نے فوری ہمیں کمرے سے نکال دیا اور ایک گھنٹہ تک نوری کا جن اتارتا رہا۔ اس دوران ہم اندر سے آنے والی آوازوں کو سنتے رہے۔ پیر کبیر کے ساتھ کوئی انتہائی بھاری اور غصیلی آواز میں باتیں کر رہا تھا لیکن اس کی زبان کی ہمیں سمجھ نہیں آ رہی تھی۔

نوری کا علاج کرتے ہوئے جب تین مہینے گزر گئے تو کوئی خاص فرق نہ پڑا۔ چند دن وہ ٹھیک رہتی پھر دورہ پڑ جاتا اور ہم پیر کبیر کو بلا لاتے اور وہ اس کا بند کمرے میں علاج کرتا۔ اس دوران شمائلہ دوکان پر آتی تو میں شکوہ کرتا کہ نوری کو علاج سے مکمل فائدہ نہیں ہو رہا۔ اتفاق سے ایک دن ایک جاننے والے نے مجھے بوڑھ والے پیر صاحب کے بارے بتایا کہ وہ جنات کی کاٹ کرنے میں بڑے ماہر ہیں۔ میں نوری کو لے کر ان کے پاس گیا تو بوڑھ والے پیر نے جن کی حاضری لگا دی اور نوری کے جن سے پوچھنا شروع کر دیا کہ وہ اس کو تنگ کیوں کرتا ہے۔ پہلے تو وہ ضد پر اڑا رہا لیکن پیر صاحب کا جلال دیکھ کر وہ عاجز آ گیا اور اس نے انکشاف کرتے ہوئے کہا ''اس کو کہو کہ یہ میرے آقا کی بیوی سے تعلق توڑ لے، میں اس کی بہن کو چھوڑ دوں گا۔''

پیر صاحب نے چونک کر اس سے مزید سوال کئے تو اس نے اگل دیا کہ اس کو عامل امام مسجد نے نوری پر مسلط کیا تھا کیونکہ اس کا یہ بھائی ان کی بیوی شمائلہ کے ساتھ حرام زدگی کرتا ہے۔ پیر صاحب نے میری جانب دیکھا اور حقیقت پوچھی تو میں نے اعتراف کر لیا اور کہا کہ میں وعدہ کرتا ہوں کہ شمائلہ سے تعلق توڑ لوں گا، اس لئے وہ بھی نوری کی جان چھوڑ دے۔ ہم میں معاہدہ ہوا اور یوں پیر کے جن نے میری بہن کی جان چھوڑ دی۔ پیر صاحب نے مجھے نصیحت کی اور کہا کہ جو کسی کی بہن بیوی پر بری نظر رکھتا ہے ان کے اپنے گھر میں بھی چور گھس جاتا ہے۔ اس لیے عافیت اسی میں ہے کہ کسی کی امانت میں خیانت نہ کی جائے تو انسان کو کسی کے انتقام کا نشانہ نہیں بننا پڑتا۔

(بشکریہ روزنامہ پاکستان)

# تربیت العاملین

خالد مقبول حفظہ اللہ

عوام، روحانی درسگاہ کے طالب علم اور عاملین مختلف علمی سوالات پوچھتے رہتے ہیں۔ایسے سوالات، جن کے جواب سے دیگر عاملین کو بھی فائدہ ہو سکتا ہو، ایسے سوال جو فن عملیات کے متعلق ہوں، ان سب کے جوابات کو ''تربیت العاملین'' کے عنوان کے تحت یہاں جمع کیا گیا ہے تاکہ دیگر عاملین بھی مستفیض ہوں اور علمی اسرار و رموز سے آگاہی حاصل ہو۔ یہ سلسلہ وقتاً فوقتاً چھپتا رہے گا۔

## کون سا عمل مزید کروں جس کی کمی ہو؟

سوال السلام علیکم حضرت! میں نے درج ذیل اعمال کیے ہیں:

| | |
|---|---|
| ۱۔منزل 11 مرتبہ | ۲۔حصار قرآنی کبیر |
| ۳۔حصار خاص | ۴۔قصیدہ طوبیٰ |
| ۵۔سورت مزمل | ۶۔مندرہ کبیر |
| ۷۔کڑک علی | ۸۔ناد علی |
| ۹۔آیت الکرسی دل قرآن | ۱۰۔چہل کاف (تیسرے درجہ |
| ۱۱۔امنت باللہ (تیسرے درجہ) | ۱۲۔حزب البحر |
| ۱۳۔نورانی مندرہ | ۱۴۔دو خاص علوی اعمال مخلوق والے |
| ۱۵۔حب کی خاص بیاض | ۱۶۔ھانڈی والا عمل |

مزید جو میری ضرورت اور لازمی ہو تجویز فرمائیں، باموکل یا جو کچھ آپ مناسب سمجھیں۔(پوشیدہ)

جواب وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ۔ ماشاء اللہ، آپ نے کافی اعمال کر لیے ہیں اور الحمدللہ، سب ہی طاقت کے لحاظ سے اچھے درجے پر ہیں اور چل بھی صحیح رہے ہیں۔ جو ضروری اعمال ہونے چاہئیں، وہ سب آپ کے پاس ہیں۔ کمی تو میں کسی چیز کی نہیں کہہ سکتا سوائے ایک اہم نکتہ ہے کہ جب زیادہ اعمال کیے جائیں تو کم از کم ایک باموکل ضرور کرنا چاہیے۔ آپ کے کیس میں چہل کاف باموکل ضرور کریں۔ اور اس کا مکمل چالیس دن کا چلہ کریں۔ اس کے بعد اگر آپ مزید آگے بڑھنا چاہیں تو سورۂ جن اور سورۂ رحمٰن کا عمل کریں۔ یہ دونوں عمل کے بعد ان شاء اللہ، جنات کے کسی بڑے سے بڑے کیس میں آپ کو ناکامی نہیں ہوگی۔ جنات سے دوستی بھی ہو جائے گی اور عامل جنات آپ کو خود عملیات بھی سکھائیں گے۔

*............*............*............*

## حرم کعبہ میں منزل کے عمل کی الہامی زکوٰۃ

سوال السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ حضرت جی! میں نے ادارے سے سب سے پہلے جو عمل کیا تھا، وہ ''منزل شریف'' کا تھا۔ منزل صبح خاص تعداد میں پڑھنی ہوتی تھی۔ یہ بہت اچھا چلتا تھا۔ پھر مجھ سے ناغہ ہونا شروع ہو گیا۔ اب کبھی کبھار پڑھتا ہوں مگر وہ مداومت نہیں کرتا جو کرنی چاہیے۔ یہ عمل مجھے بہت زیادہ پسند ہے کیونکہ یہ خالصتاً قرآنی عمل ہے، بزرگوں کا ترتیب دیا ہوا اور رسول اللہ ﷺ کا بتایا ہوا طریقہ ہے۔ اس وجہ سے مجھے بہت زیادہ پسند ہے۔ ابھی میں نے ارادہ کر لیا ہے کہ حرمِ مکہ میں میری اس طریقہ پر رہنمائی فرمائیں کہ میں منزل شریف کا ''عامل کامل'' بن جاؤں۔ آپ کی بڑی مہربانی ہوگی۔(پوشیدہ)

جواب وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ آپ درج ذیل طریقے پر عمل کریں۔ یہ الہامی طریقہ ہے۔ ان شاء اللہ آپ ضرور عامل کامل بن جائیں گے اور اس طریقے پر عمل کے بعد منزل شریف کا فیض بھی جاری ہو جائے گا۔

منزل 21 بار 3 دن تہجد کے وقت اس طرح پڑھیں کہ خانہ کعبہ بالکل آپ کے سامنے ہو۔ مطاف میں بیٹھ کر یا پیچھے بیٹھ کر مگر نظروں کے سامنے ہو۔ ان شاء اللہ، آپ کا عمل بھرپور جاری ہو جائے گا۔ اول و آخر 11 بار درود ابراہیمی بھی پڑھیں۔

*............*............*............*

## گھر والا عمل کم از کم کب کرنا چاہیے؟

سوال السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ آپ نے مجھے گھر کا عمل کرنے کا فرمایا تھا جو

پچھلے ماہ میں نے کر لیا تھا۔ الحمد للہ! اس سے حالات کنٹرول میں آ گئے تھے۔ کوئی جناتی شرارتیں اب مزید نہیں ہوئیں۔ میں نوکری کے سلسلے میں دوسرے شہر ہوتا ہوں۔ ہر مہینے بعد گھر جاتا ہوں۔ کیا میں گھر کا عمل دوبارہ کر سکتا ہوں؟ (ع، ٹوبہ ٹیک سنگھ)

**جواب** وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ گھر والا عمل یعنی وہ عمل جو جادو اور جنات کے ہر قسم کے اثرات کسی بھی جگہ خاص کر گھر سے نکالنے کے لیے کیا جاتا ہے، کسی بھی عامل کے طریقے پر ہو، کوئی بھی عمل اس میں استعمال کیا جائے...... ایک اصول یاد رکھیں اور یہ اصول تمام روحانی معالجین کے لیے بہت ہی ضروری ہے، خاص کر ان کے لیے جو جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں اور جگہوں کا علاج کرتے ہیں اور وہ اصول یہ ہے کہ ہر ماہ کم از کم ایک بار لازمی گھر کی روحانی صفائی والا عمل کیا کریں۔ کسی قسم کے اثرات ہوں یا نہ ہوں، کوئی علامات ہوں یا نہ ہوں، گھر میں کسی کو اثر ہو یا نہ ہو...... اس کی پرواہ نہ کریں۔ یہ عمل شروع ماہ میں کرنا سب سے بہتر ہے۔ اگر کسی قسم کے اثرات نہ ہوں تو جمعرات اور جمعہ کا دن بہتر ہے اور اگر اثرات ہوں تو منگل کا دن بہتر ہے۔

*.............*.............*.............*

## مندرہ اور نادعلی کے جنات کا پسندیدہ کھانا

**سوال** السلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہٗ! جی پوچھنا تھا کہ مندرہ اور نادعلی والے حضرات (جنات) کھانے میں زیادہ کیا کیا چیزیں پسند کرتے ہیں؟ (م ع، ٹوبہ ٹیک سنگھ)

**جواب** وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ۔ سفید رنگ کی مٹھائی۔

*.............*.............*.............*

## پلیٹوں پر لکھنا ممکن نہ ہو تو کیا کریں؟

**سوال** استاد جی! السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ کئی کتابوں میں اور درس گاہ کے اعمال کی بیاضوں میں یہ لکھا ہوتا ہے کہ علاج چینی کی پلیٹ پر لکھ کر دیں۔ جیسے خزینہ مجربات میں پلیٹوں والا عمل ہے۔ چالیس پلیٹیں لکھ کر دینی ہوتی ہیں۔ دور کے مریض کے لیے تو کم پلیٹیں لکھ کر دینا بھی مشکل ہے۔ اول تو چینی کی سادی پلیٹیں اب ملتی بہت مشکل سے ہیں کیونکہ سادی پلیٹ پر لکھنا ہوتا ہے۔ اصل مسئلہ زیادہ پلیٹ لکھ کر دینے کا ہوتا ہے۔ وہ بھاری ہوتی ہیں۔ اٹھا کر لے کر جانا بھی مشکل ہوتا ہے۔ ڈاک یا کوریئر سے بھیجنے پر ٹوٹنے کا خطرہ لگا رہتا ہے۔ اس کا متبادل کیا کیا جائے؟ (م، لاہور)

**جواب** وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ آپ نے اہم سوال کیا ہے۔ چینی کی پلیٹوں کا متبادل سفید روغنی کاغذ ہے۔ مگر ایک بات یاد رکھیں کہ چینی کی پلیٹ سے فائدہ زیادہ ہوتا ہے بنسبت روغنی کاغذ کے۔ یہ میرا تجربہ ہے اور اس کی وجہ بھی سمجھ میں آتی ہے کہ چینی کی پلیٹ پر سے سارا کلام اچھی طرح پانی میں حل ہو جاتا ہے جبکہ روغنی کاغذ میں پلیٹ جیسا معاملہ نہیں ہوتا۔ کچھ کاغذ پر بھی رہ جاتا ہے۔ اور حل بھی دیر سے ہوتا ہے۔

*.............*.............*.............*

## بقیہ (ص 51): قرآن سے علاج

درود شریف پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔ اگر دکان، فیکٹری یا کوئی اور چیز بند ہو تو یہ تمام آیتیں پانی پر دم کر کے صبح و شام چھڑکیں۔ تین دن میں اللہ کی قدرت کا تماشہ دیکھیں۔

## مردانہ قوت و نامردی دور کرنے کیلئے

سورۃ البینہ لَمۡ یَکُنِ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡ (پارہ نمبر 30) کسی برتن میں مکمل لکھ کر پلانے سے قوت میں اضافہ ہوتا ہے اور یہ آیت ایک ہزار مرتبہ پڑھے نامرد مرد ہو گا یا پانی پر پڑھ کر دم کر کے پئے۔

سورۃ البینہ کا نقش یہ ہے:

۷۸۶

| ۷۸۰۵ | ۷۸۰۸ | ۷۸۱۲ | ۷۷۹۸ |
|---|---|---|---|
| ۷۸۱۱ | ۷۷۹۹ | ۷۸۰۴ | ۷۸۰۹ |
| ۷۸۰۰ | ۷۸۱۴ | ۷۸۰۶ | ۷۸۰۳ |
| ۷۸۰۷ | ۷۸۰۲ | ۷۸۰۱ | ۷۸۱۳ |

# تعویذ حفظ جان (نئے اسلامی سال کا خاص تحفہ)

## ہر قسم کی زمینی و آسمانی آفات و بلیات سے حفاظت کا خاص مجرب تعویذ

آج کل کے آفات زدہ دور میں آفات اور مصائب سے حفاظت بہت ضروری ہے۔ دارالعمل چشتیہ کی روحانی دکان اسی ضرورت کے پیشِ نظر کئی سال سے ایک ایسا تعویذ تیار کرتی ہے، جو ہر قسم کی حفاظت کے لیے مجرب ہے۔ کیا آپ چاہتے ہیں کہ ہر قسم کی زمینی و آسمانی آفات و بلیات وحادثات سے حفاظت، جنات کی کارستانیاں، جادو کی ستم ظریفیاں، اغوا، قتل، چوری، ڈکیتی، سفری حادثات، بم بلاسٹ، ایکسیڈنٹ، اندھی گولی کا نشانہ، حمل کی حفاظت، کاروبار وملازمت کی حفاظت، ہر قسم کے لڑائی جھگڑے، جادو، جنات اور نظر بد کے برے اثرات سے حفاظت رہے تو اپنی، اپنے گھر والوں، اپنے کاروباری عملے، اپنے مال، مویشی، کھیتی باڑی، جائیداد، ٹرانسپورٹ اور دیگر ضروریات زندگی کی مکمل حفاظت کیلئے تعویذ حفظ جان لازمی بنوائیں اور پھر ملاحظہ فرمائیں کہ کس طرح زندگی کے ہر موڑ پر آپ کی غیبی حفاظت ہوتی ہے۔

## تعویذ کا ہدیہ: عوام کے لئے 700 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)

**نوٹ** یہ تعویذ سال میں صرف ایک دن، یکم محرم الحرام کو تیار کیا جاتا ہے۔ تعویذات محدود تعداد میں تیار کیے جاتے ہیں۔ جو افراد دلچسپی رکھتے ہوں، وہ یکم محرم سے پہلے رابطہ فرمائیں۔ عاملین کے لئے زیادہ تعویذات لکھوانے پر خصوصی ریٹ ہوگا۔



## حافظے میں حیرت انگیز اضافہ کیجئے

حکیم الامت مجدد ملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ کا تحریر کردہ "سورۃ یٰسین" کا خاص عمل۔ صرف سات دن کے استعمال سے حافظے میں اضافہ ہوگا (ان شاء اللہ تعالیٰ)۔ خصوصاً طلباء، مناظر، اساتذہ اور کثرت سے دماغی کام کرنے والوں کے لئے بہت مفید ہے۔

ایک کورس سات دن پر مشتمل ہے۔ ضرورت کے تحت ایک سے زائد کورس استعمال کرنے پڑ سکتے ہیں۔

**ہدیہ فی کورس: 1500 روپے**



## روحانی ڈوری برائے دفع جنات، جادو و ہر قسم بداثرات

اس ڈوری پر روحانی علاج گاہ کے عاملین نے کئی ایسے کلاموں کے دم کیے ہیں، جو جادو اور جنات وشیاطین کے بداثرات دور کرنے میں بہت مفید ہیں۔ تمام دم کرنے والے افراد ان اعمال کے خود بھی عامل ہیں جن کی وجہ سے ڈوری کی افادیت مزید بڑھ گئی ہے۔

جادو، جنات، آسیب، شیاطین، نظر بد، حسد، گھر میں بے اتفاقی، لڑائی جھگڑے، گھر کا بھاری پن، گھر میں رہنے والوں میں بے چینی کی کیفیت، گھر سے بھاگنے کو دل کرنا، گھر میں یا جگہ پر تعویذات، انڈے، دال، مٹی، گوشت وغیرہ پڑے ملنا، ڈراؤنے خواب، معاملات میں رکاوٹیں، مسلسل ناکامیاں اور اس طرح کی دیگر کئی علامات کے لیے اس ڈوری کا استعمال بہت مفید ہے۔

شریر جنات، چڑیل، ڈائن، چلاوا، دیو پری وغیرہ منفی قوتوں کے اثرات سے متاثر مریض کو یہ ڈوری پہنا دی جائے، ان شاء اللہ تعالیٰ عزوجل جنات بھاگ جائیں گے اور جب تک وہ ڈوری مریض کے پاس رہے، مریض منفی قوتوں کے اثرات سے محفوظ رہے گا۔ ان شاء اللہ

**ہدیہ: 300 روپے**

# قرآن سے علاج

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## چیچک کا علاج

اگر چیچک کی بیماری پھیل رہی ہو تو ایک نیلا دھاگہ لے کر اس پر سورۂ رحمٰن پڑھے اور ہر گرہ پر ایک بار فبای ء الاء ربکما تکذبن پڑھے، سات گرہ لگائے اور پھر اسے گلہ میں ڈال دے، ان شاء اللہ چیچک سے محفوظ رہے گا۔

یا کان میں سورہ کوثر 21 مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ ان شاء اللہ چیچک نہ ہوگی۔

## خارش کا علاج

روزانہ صبح وشام اکیس مرتبہ پانی پر دم کر کے اکتالیس روز تک پینا خارش کیلئے مفید ہے۔ فَكَسَوْنَا الْعِظَامَ لَحْماً ثُمَّ اَنْشَاْنَاهُ خَلْقاً آخَرَ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِينَ۔ (سورۂ ق ۱۲۹ ک ۱۱۲)

## جو بچہ چل نہ سکے اس کا علاج

اسم حق تعالیٰ اَلْمَتِيْنُ ہرن کی جھلی پر لکھیں اور خوشبو کا بخور یا عطر لگا کر اس بچہ کے گلے میں ڈال دیں تو اس کو قوت رفتار حاصل ہوگی۔

## بستر پر پیشاب نکلنے کا علاج

اگر پیشاب بستر پر نکل جاتا ہو تو سات مرتبہ یہ آیت لکھ کر پانی میں گھول کر پلایا جائے۔ ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔

وَ قِيْلَ يٰۤاَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَ يٰسَمَآءُ اَقْلِعِيْ وَ غِيْضَ الْمَآءُ وَ قُضِيَ الْاَمْرُ

## گردہ کی پتھری کا علاج

اگر گردہ میں پتھری ہوگئی ہو تو سورہ لہب اور یہ آیت چینی کی رکابی پر لکھ کر عرق مکو سے دھو کر گیارہ دن تک پلائیں، نہایت ہی مفید ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ شِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ وَ هُدًى وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔ قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَ بِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا هُوَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ۔

يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ لکھ کر ہر جمعرات کو بمع کاغذ کے چبا کر نگل جانا دفع پتھری کیلئے نہایت ہی مجرب ہے۔

## چور کا پتہ کرنا

مندرجہ ذیل نقش انڈہ پر لکھے پھر چولہے میں دفن کرے۔ اللہ کے فضل وکرم سے تین دن کے اندر اندر چور واپس آئے گا اور مال دے گا۔

نقش یہ ہے۔ اب ج د ہ و ز ح ط ی

ولقد علمت الجنة انهم لمحضرون

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۷۳ | ۳۷۶ | ۳۷۹ | ۳۶۵ |
| ۳۷۸ | ۳۶۶ | ۳۷۲ | ۳۷۷ |
| ۳۶۷ | ۳۸۱ | ۳۷۴ | ۳۷۱ |
| ۳۷۵ | ۳۷۰ | ۳۶۸ | ۳۸۰ |

مسروقہ سامان حاضر شد

## زبان بندی

سورۂ بقرہ کی یہ آیت ۱۴۱ بار پڑھ کر لوہے کی کیل پر دم کر کے مکان میں گاڑ دے۔ ان شاء اللہ مخالف کی زبان ہمیشہ کیلئے بند ہو جائے گی۔

آیت یہ ہے: صِبْغَةَ اللّٰهِ وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ صِبْغَةً وَّنَحْنُ لَهٗ عٰبِدُوْنَ۔ العجل العجل العجل الساعة الساعة الساعة الوحاً الوحاً الوحاً فلاں بن فلاں کی زبان بند ہو۔

## زبردست سے زبردست بندش ختم کرنا

یٰسین شریف کی یہ آیت اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى وَ نَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَ اٰثَارَهُمْ ۚ وَ كُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْۤ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ۔ يَا بَاسِطُ يَا فَتَّاحُ

سورہ الم نشرح اور یہ آیت سنعیدھا سیرتھا الاولیٰ

تمام آیات ۴۱ / ۴۱ مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ (بقیہ ص 49)

مولانا مفتی شکیل احمد نقشبندی

# طبی ٹوٹکے

## زہریلا کیڑا کاٹ لے

اگر کوئی زہریلا کیڑا کاٹ لے اور درد محسوس ہو تو آپ لیموں کا رس نکال کر اس مقام پر ملیں۔ شفا نصیب ہو گی۔

## پتھری کا علاج

ایک پودا ہے جس کا نام ہے پتھر چٹا۔ پتے توڑ لیں اور انہیں کھاتے رہیں۔ پتھری ختم کرنے کے لیے یہ سب سے اکسیر علاج ہے۔

## بھاپ کے جلے کا علاج

اگر ہاتھ یا جسم کا کوئی حصہ بھاپ سے جل جائے تو کچا آلو پیس کر لگا دیجیے۔ چند منٹوں میں ہی آپ کافی آرام محسوس کریں گے۔

## زخموں کا علاج

جس جگہ پھوڑا پھنسی ہو تل کے تیل اور مرغی کے انڈے کی سفیدی ملا کر اس کا لیپ کریں۔ گھی میں نیم کے پتے ڈال کر اس گھی کو زخموں پر لگایئے، جلد آرام ملے گا۔

## دانتوں کی چمک کے لیے

چنبیلی کے پتے ابال لیجیے اور ہر صبح اس کے پانی سے کُلّیاں کیجیے تو دانتوں پر بڑے سیاہ نشان ختم ہو جائیں گے اور دانتوں میں چمک پیدا ہو جائے گی۔

## سفید بالوں کو کالا کرنا

سونف کوزہ مصری ہم وزن لے کر پاؤڈر بنا لیں۔ ہر کھانے کے بعد چھ ماشہ کھا لیں۔ ضعف دماغ کا تریاق اور سفید بالوں کو قدرتی کالا کرنا اس نسخے کا ادنیٰ کرشمہ ہے۔

## نکسیر روکنے کے لئے

نیم کے پتے یا اجوائن پیس کر سر پر رکھیے۔ اس طرح نکسیر بند ہو جائے گی۔

## نسیان سے حفاظت

چند ماشہ کندازت لیں اور اسے پانی میں بھگو لیں۔ صبح اسے نتھار کر پانی میں چینی شامل کر لیں اور پی لیں۔ نسیان کے مرض کے لیے بے حد اکسیر ہے۔

## برص کے داغ

پیاز کا پانی، شہد خالص اور نمک ملا کر کھرل کر لیجیے اور برص کے داغ پر لیپ کیجیے۔ چند دنوں میں برص کے داغ دور ہو جائیں گے۔

## نسیان کا مرض

دن میں دو تین بار دار چینی کا ٹکڑا منہ میں ڈال کر چبانے سے مرض نسیان دور ہو جاتا ہے۔

## کمر درد کے خاتمے کے لیے

ایک گدّا ایسا بنوایئے جو تین فٹ لمبا ہو، اس میں بجائے روئی بھروانے کے ثابت گندم چند سیر بھروا دیجیے۔ اس گدّے کو استعمال کریں۔ تھوڑے ہی عرصے میں کمر درد ختم ہو جائے گی۔

## کان بہنے کا علاج

ہلدی کی ایک گرہ لے کر سرسوں کے تیل میں جلائیں۔ تیل اتنا ہو کہ ہلدی کی گرہ ڈوب جائے۔ جب گرہ جل جائے تو اتار لیں۔ اب اس تیل کو چھانے بغیر کسی شیشی میں محفوظ کر لیں۔ صبح شام دو دو قطرے ڈالنے سے کانوں سے پیپ آنا بند ہو جاتی ہے۔

## نیند نہ آنے کا علاج

خشخاش کا تیل کنپٹی پر ملنے سے جلد نیند آ جاتی ہے۔ پاؤں کا مساج کرنے سے بھی جلد نیند نہ آنے کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

